یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک
رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

MAY 2018

GOLDEN YEARS 71
سالہ مسلسل اشاعت

آفاقی معلومات کا علمبردار

# روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت ® لاہور

## سفرِ مقدسہءِ زیارات

## رمضان المبارک

## مستقبل کی مدر ٹریسا؟






شائع ہوچکا ہے

## چیف جسٹس کا نظرِ ثانی شدہ زائچہ



PDF فائیل فری دستیاب ہے

## اوجِ زہرہ

## شرفِ مریخ

# شہزادہ سیّد انتظار حسین زنجانی کی اپنے جدِ امجد کربلا و نجف حاضری 2017ء



روضہ امام عالی مقام سیّد الشہداء امام حسین علیہ السلام پر حاضری



خصوصی مہمان خانہ مولا غازی عباس علیہ السلام

خصوصی مہمان خانہ مولا حسین علیہ السلام



روضہ امام حسین علیہ السلام کے منتظمین و خدام کے ساتھ فوٹو

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت ® لاہور
آقائے علیہ السلام کا علمبردار

جلد نمبر 71 | MAY 2018 | شمارہ نمبر 02

بانی ادارہ منجم اعظم الحاج سید ناظر حسین شاہ زنجانی قدس سرۃ العزیز

جانشین خاندانِ زنجانیہ عالیہ
شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی
شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ
مڈل ایسٹ 7000 روپے
انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے
یورپ، فار ایسٹ 8000 روپے
امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

قیمت 70 روپے
سالانہ چندہ 750 روپے
لائف ممبر شپ 9000 روپے
لائف ممبر شپ 1000 ڈالر For 12 Years



چیف ایڈیٹر: شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

گروپ ایڈیٹر: شہزادہ سید محمد علی زنجانی
آئینہ قسمت — زنجانی جنتری — جنتری — البیرونی تقویم

ایڈیٹر: شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

سب ایڈیٹر: شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی

مجلس مشاورت
مخدوم سید طاہر سجاد زنجانی — مخدوم سید چن پیر قادری
میجر (ر) خالد اسمٰعیل قاضی — کرنل (ر) سید اکبر علی شاہ — چودھری واجد علی خان
پروفیسر توفیق بٹ — شجاعت ہاشمی (آرٹسٹ) — ڈاکٹر اجمل نیازی
محمد سلیم نقشبندی — علامہ صمصام الدین — افتخار احمد

مشیر قانونی: طالب علی غضنفر ایڈووکیٹ، محمد عامر چوہان ایڈووکیٹ
کمپوزنگ لے آؤٹ: ارشد علی
سرکولیشن مینیجر: حامد بشیر







کاشانہ زنجانی 125۔ڈی، گلبرگ 2
54660
بالمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ، نزد مین مارکیٹ لاہور
Ph: 042-35752277 - 35872277
Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی راولپنڈی
19-A جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل گالف کلب / آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ
PH: 051-8732742
051-8732764

کاشانہ زنجانی
نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ
آرام باغ روڈ، کراچی۔74200
Ph: 021-32217544



سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس ریلوے روڈ لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی 125-D گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

## حمد

قمر زیدی

شایانِ شان تری کر سکیں بیاں
اتنی مجال معنی و الفاظ میں کہاں
میں بندہ فقیر و گنہگار اور تو
غفار و پروردگار و مددگار و مہرباں
پروردگار قادر مطلق ہے تیرا نام
اک حرفِ کن سے تو نے بنائے ہیں دو جہاں
یکتا ہے تیری ذات، دوامی تری صفات
قلب بشر میں ہے جو ہے تجھ پر عیاں
اندازہ و خیال و قیاس و گمان سے دور
تو ہر فضائے غیب و یقین میں ہے ضوفشاں
سوچوں تو اردگرد دیکھوں تو آس پاس
محسوس گر کروں تو دل و جان میں ہے نہاں
مالک تری ثنا ہے مرکزِ خیال
ہوتا ہے ہر کرن سے مرے فن کی تو عیاں

## نعت

عابدہ کرامت

ترے جلوے روایت کر رہی ہوں
قلم سے میں عبادت کر رہی ہوں
نہ ہوتا تو، تو میری کیا حقیقت
سو اپنی بھی حفاظت کر رہی ہوں
ہے تیرے ذکر سے ہی ذکر میرا
یوں اپنے کو عبارت کر رہی ہوں
قلم اور روشنائی پاک کر کے
طہارت ہی طہارت کر رہی ہوں
کہ تیری فکر کو تحریر کر کے
میں کاغذ پر عنایت کر رہی ہوں
ترے جلوہ کو ہر ذرہ میں پا کر
میں آنکھوں پر کتابت کر رہی ہوں
صفیں باندھے کھڑے ہیں حرف سارے
فقط میں تو امامت کر رہی ہوں

اچھا دوست چاہے جتنی بار روٹھے اُسے ہر بار منا لینا چاہئے کیونکہ تسبیح کے دانے چاہے جتنی بار بکھریں چن لئے جاتے ہیں۔

حضرت علیؑ

## منقبت

علامہ حسن رضا غدیری

حاصل ہے اس کو سید سجادؑ کی دعا
زہراؑ کا غمگسار ہے ماتم حسینؑ کا
جاری رہے گا حشر تلک اس کا سلسلہ
زینبؑ کی یادگار ہے ماتم حسینؑ کا
شیوہ ہے یہ انہی کا جو عزت پسند ہیں
عزت کا پاسدار ہے ماتم حسینؑ کا
شامل ہے اس میں نصرتِ اسلام کا شعور
اسلام کا شعار ہے ماتم حسینؑ کا
انسانیت کے درد کا درماں یہی تو ہے
انسان کا وقار ہے ماتم حسینؑ کا
عادت ہے یہ انہیں کہ جو فطرت شناس ہیں
فطرت کا اعتبار ہے ماتم حسینؑ کا

☆ پندرہ شعبان کی رات حضرت امام مہدی علیہ السّلام کی ولادتِ باسعادت کی شب ہے

☆ اس کو شبِ برأت (جہنم سے خلاصی کی رات) بھی کہا جاتا ہے۔

☆ حضرات امامین صادقین علیہما السلام سے شب نیمۂ شعبان کی فضیلت کے بارے میں سوال کیا گیا تو انہوں نے فرمایا کہ شب قدر کے بعد یہ رات سب راتوں سے افضل ہے۔

☆ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام نے فرمایا کہ یہ وہ رات ہے کہ جس رات کے بارے میں اللہ تعالیٰ نے اپنی ذات کی قسم کھائی ہے کہ وہ اس رات میں کسی کو بھی اپنی بارگاہ سے خالی نہ لوٹائے گا

☆ آنحضرتؐ نے فرمایا کہ اس رات روزی تقسیم ہوتی ہے اور اجل لکھی جاتی ہے اسی رات حاجیوں کے نام لکھے جاتے ہیں اور ہاتف کی طرف سے ندا آتی ہے کہ ہے کوئی جو اپنے گناہوں کی بخشش طلب کرے تاکہ میں اسے بخش دوں ہے کوئی جو روزی طلب کرے تو اضافہ کروں؟

# اعمال شبِ نیمۂ شعبان

☆ شبِ برأت کا معنیٰ آزادی کی رات ہے اس رات اعمال کیساتھ شب بیداری کرنے والا جہنم کی آگ سے آزاد ہوجاتا ہے

☆ شبِ برأت میں غسل کرنا سنتِ مؤکدہ ہے اس غسل کے کرنے سے گناہ جھڑتے ہیں۔

☆ بحارالانوار میں ہے کہ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اس رات نماز اور دعا میں بسر کرو اور دن کو روزہ رکھو کیونکہ اس طرح آتشِ دوزخ سے نجات ملتی ہے۔

☆ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا کہ اس رات تلاوتِ قرآن مجید اجرِ عظیم کی حامل ہے۔

☆ اس رات عبادت میں مشغول رہ کر شب بیداری کرنا سنتِ مؤکدہ ہے۔

☆ حضرت امام زین العابدین علیہ السّلام کا ارشاد ہے کہ جو شخص اس رات عبادت میں بیدار رہے گا تو اس کا دل اس دن (بروزِ قیامت) نہیں مرے گا جب کہ دوسرے دل مردہ ہوں گے۔

☆ اس رات دو رکعت نماز "نمازِ امام زمانہ" کی فضیلت وارد ہوئی ہے کہ ہر رکعت میں سورۂ الحمد میں **اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ** کو سو مرتبہ تکرار کے ساتھ سورہ مکمل کر کے دوسری سورہ پڑھے

**نیت:** دو رکعت نماز شب برأت (نیمۂ شعبان) پڑھتا / پڑھتی ہوں قُرْبَةً اِلَى اللهِ

☆ نماز کے بعد بلافاصلہ تسبیح حضرت فاطمۃ الزہرآء علیہا السّلام پڑھے۔

☆ اس رات چار رکعت نماز دو دو رکعت کر کے پڑھے ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد سو مرتبہ سورۂ توحید پڑھے کہ اس نماز کے بجالانے والا بخشش کے ساتھ جہنم کی آگ سے آزاد ہوجاتا ہے۔

# نسبت ”شجرہ طیبہ“ زنجانیہ

## آمد بہار رمضان / زیارات مقدسہ عراق / ایران

## شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی کی رسم نکاح مدینہ المنورہ میں

حضور پُرنور ختم المرسلین میرے جدے امجد سرکار دو عالم ﷺ کا فرمان ہے کہ ”کل امر مرھون باوقتھا“ یعنی تمام امور اپنے اوقات کے مرہون ہیں۔ میں گزشتہ دس سال سے خاندان زنجانیہ عالیہ کا شجرہ مرتب کرنے میں لگا ہوا تھا۔ کبھی کوئی وجہ اور کبھی کوئی مصروفیت آڑے آتی رہی۔ انجام کار دس سالہ کاوش کے نتیجہ میں **نسبت ”شجرہ طیبہ“ زنجانیہ** تیار ہو گیا۔ **4** فروری اسکی پہلی چند تیار شدہ جلدیں پرنٹنگ بائینڈنگ کے مراحل طے کر کے مجھے ملیں اور اس شب شوقِ زیارات مقدسہ عراق ایران بمعہ فیملی براستہ فیصل آباد تا نجف اشرف روانگی سفر کا آغاز ہوا۔ پہلی میزبانی کی سعادت جناب کیپٹن (ر) رانا آصف چیف انجینئر محکمہ انہار فیصل آباد کے حصہ میں آئی **5** فروری قطر ائیرویز سے فیصل آباد تا نجف اشرف فلائٹ تھی جہاں قطر ائیرویز کی اسٹیشن منیجر زہرا شفقت صاحبہ نے ہمیں کمال شفقت سے رخصت کیا سبھی اراکین قطر ائیرویز کے ناموں کے ساتھ ان کے لئے دُعا کا وعدہ کیا۔ آئینہ قسمت کے گزشتہ شماروں میں اگرچہ سفر زیارات کا اعلان شائع نہیں ہوا تاہم بدلتے زمانہ کے ساتھ شہزادہ سیّد مصور علی زنجانی نے لاہور اور شہزادہ سیّد محمد علی زنجانی نے راولپنڈی سے اپنے ہفتہ وار فیس بک کے پروگراموں میں میرے سفر زیارات مقدسہ کی تشہیر کچھ اس انداز سے کی کہ کم و بیش ہزار کے لگ بھگ بہن بھائیوں نے اپنی حاضری سلام اور حاجات کیلئے دعاؤں بمعہ ہدیہ جات مقامات مقدسہ کے لئے امانتاً سپرد کئے سب بہن بھائیوں کی تشفی کے لئے عرض ہے کہ ان کے نام لیکر دعائیں نہ صرف کیں بلکہ ان کے نذرانے بھی نجف اشرف کربلا کاظمین بلد اور مشہد مقدس کے حرم میں جمع کروا دیئے ہم سب زائرین کاروان الحرمین کراچی کے مہمان تھے انکا قافلہ **1600** زائرین پر مشتمل تھا پہلا ہمارا کارواں تقریباً **900** زائرین پر مشتمل تھا۔ اس کارواں کی روحانی سرپرستی **علامہ سیّد عون نقوی** اور انکے برادر خورد **علامہ سید شہنشاہ نقوی آف کراچی** نے فرمائی ان دنوں ایام فاطمہؑ جناب سیدہ بی بی فاطمۃ الزہرا سلام اللہ علیہا کی یاد میں منائے جا رہے تھے۔ حرم مولائے کائنات مولا غازی عباس علیہ السلام، مولا حسین علیہ السلام، امام موسیٰ کاظم علیہ السلام، امام تقی علیہ السلام، کاظمین امام حسن عسکری سامرہ علیہ السلام، الغرض ایران روضہ بی بی معصومہ قم علیہ السلام اور مشہد مقدس امام علی رضا علیہ السلام سب جگہ ایک روحانی سرور و کیف کے ساتھ افسردگی کا عالم بھی تھا۔ جگہ جگہ مجالس جگہ جگہ لنگر مولائے کائنات دستر خوان امام علی رضا علیہ السلام بھی مشہد مقدس نصیب ہوا۔ میرا پوتا شہزادہ سیّد اذان علی زنجانی بعمر سات سال بھی ہمراہ تھا وہ مجھ سے کم اور اپنے چچا سیّد محسن زنجانی سے جگہ جگہ ہر مزار پر امام علیہ السلام کے بارے میں پوچھتا رہا۔ اس کے معصوم سوالات اور شرارتوں نے اسے کارواں میں سب کا دوست بنا دیا۔ بچپن سے ہی وہ مجھے یا علیؑ مدد کہا کرتا تھا۔ جواباً میں اُسے پیر سخی مولا علیؑ مدد کہتا اور اب تو وہ خود حرم مقدس مولا علیؑ پر حاضر تھا۔ مولا علی علیہ السلام کے در سے شروع ہونے والی حاضری کا اختتام مشہد مقدس امام عالی مقام امام علی رضا بن موسیٰ الرضا علیہ السلام پر ختم ہوا۔ دُنیا بھر کے مزارات ایک طرف اور حرم امام علی رضا علیہ السلام کا مزار مقدس ایک طرف اس عظیم مزار کی جگہ 110 ایکڑ رقبہ پر ہے ایرانی قوم کی ان سے عقیدت اور بارہ سو سال سے مولا علیہ السلام کا جاری دستر خوان جس پر نہایت عمدہ لنگر آج بھی جاری ہے پانچ ہزار سے زائد غیر ملکی زائرین روزانہ لنگر تناول فرماتے ہیں 18 دن کا یہ روحانی سفر 18 لمحوں میں گذر گیا ایک اندازے کے مطابق ہر سال 3 تا 6 کروڑ زائرین یہ سفر مقدس کرتے ہیں۔ حج و عمرہ کی طرح قبر حسین علیہ السلام کی زیارات بھی زندگی بھر کے گناہوں کا کفارہ اور مقبول حج کا ثواب رکھتی ہے۔ (کامل الزیارات) اوّل الذکر بات ہو رہی تھی نسبت ”شجرہ طیبہ“ زنجانیہ دس سال سے جو جاری کاوش تھی۔ اس کی منتہیٰ روحانی یہ تھی کہ اس کی پہلی کاپی میں نے



مكتبة الجوادين العامة
العتبة الكاظمية المقدسة
١٣٦٠هـ ١٩٤١م
موقع المكتبة على شبكة الإنترنت
www.jawadainlib.com
البريد الإلكتروني
jawaden٢٠٠٦@yahoo.com
emadalkadhimi@yahoo.com
٠٧٧٢٥٤٦٥٣٣٠ // ٠٧٩٠١٩٦٥٣٧٤
الدكتور الشيخ عماد الكاظمي

إِنَّمَا يُرِيدُ اللهُ لِيُذْهِبَ عَنكُمُ الرِّجْسَ أَهْلَ الْبَيْتِ وَيُطَهِّرَكُمْ تَطْهِيرًا

# نسبت شجرہ طیبہ زنجانیہ

مكتبة الجوادين العامة الصحن الكاظمي الشريف

ISBN: 978-969-9571-58-9

ذاتی طور سے **مکتبہ "الجوادین العامۃ" کاظمین شرف عراق** کی لائبریری میں جمع کرواتا۔ اور یہ سعادت مجھے اپنے صاحبزادے سیّد محسن زنجانی اور پوتے شہزادہ سیّد اذان زنجانی کے ساتھ نصیب ہوئی۔ لائبریری امام حرم کاظمین شریف کے لائبریرین نے ہمارا نہایت خندہ پیشانی سے استقبال کیا۔ اور ہماری پاکستان سے لائی گئی اس کاپی نسبت "شجرہ طیبہ" زنجانیہ کو سراہا۔ زیارات مقدسہ میری مستعار زندگی کا یہ چوتھا سفر تھا۔ عشق محمد ﷺ ہو یا عشق حسین علیہ السلام یہ ایسا شوق جنوں ہے۔ جس کی سیراب نہیں۔ ایک سفر کے بعد دوسرے سفر کی تڑپ دل میں مچلنے لگتی ہے۔ آپ کو یقین نہ آئے تو آپ بھی سفر مدینہ کربلا و نجف کر کے دیکھ لیں۔

## خاندان زنجانیہ عالیہ کیلئے خوشخبری

شہزادہ حافظ سیّد محسن علی زنجانی جو ہنوز "پی ایچ ڈی" کے حصول کے لئے ابھی تک طالب ہی ہیں جبکہ آپ پہلے کلام پاک کو حفظ کرنے کے بعد "درس نظامی" مفتی بنکر ہائر ایجوکیشن سے ایم اے اسلامیات کی ڈگری حاصل کر چکے۔ دینی تعلیم کے ساتھ آپ نے علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی سے گریجویشن کے بعد پنجاب یونیورسٹی سے ماس کمیونیکشن اور انٹرنیشنل آفیئر میں ماسٹر ڈگری بھی کر رکھی ہے۔ بعدازگورنمنٹ کالج یونیورسٹی لاہور سے اسلامیات میں ایم فل بھی کر چکے ہیں۔ آخر میں اب اسلامیات میں پی ایچ ڈی کا ارادہ شوق وجنون رکھتے ہیں۔ ہر اچھی ماں کی طرح شہزادہ محسن زنجانی کی والدہ صاحبہ کو بھی آپکی شادی کی فکر لاحق تھی۔ حال ہی میں انکا رشتہ انکی کزن سے طے پایا گیا تو محسن زنجانی جو کہ پکا عاشقِ رسول ﷺ ہے۔ اور 14 سال کی عمر سے تقریباً ہر رمضان کریم مدینہ المنورہ میں حالت روزہ میں بسر کرنے اور زائرین کی خدمت کو عبادت مانتا ہے۔ شہزادہ محسن زنجانی نے اظہار فرمائش کی کہ میرا نکاح میرے نانا تاجدار مدینہ سرکار ﷺ کے قدموں میں کیا جائے۔ معصوم روحانی فرمائش مان لی گئی۔ رمضان کریم میں آپکا نکاح مدینہ المنورہ میں انشاء اللہ کیا جائے گا اور ایک اندازے کے مطابق 46 افراد کا قافلہ بطور باراتی ساتھ ہوگا۔ اور پھر انشاء اللہ العزیز 24 نومبر بارات اور 25 نومبر دعوت ولیمہ کا اہتمام لاہور میں کیا جائے گا۔



قارئین آئینہ قسمت اور خاندان زنجانیہ سے عقیدت ومحبت رکھنے والے بہن بھائیوں سے التماس ہے کہ وہ شہزادہ سیّد حافظ محسن علی زنجانی کو اپنے پیارو دعاؤں میں یاد رکھیں۔

آپکا اپنا
شہزادہ سیّد انتظار حسین قیصر شاہ زنجانی
09-04-2018

زائچہ نیومون بحساب ویدک 43 میزان 03

زحل 14.26، مشتری 23.25، مریخ 5.36، کیتو 14.44، راہو 14.44، عطارد 8.58، زہرہ 1.1، شمس قمر 0.30 0.30

15 مئی 2018ء اسلام آباد بوقت 16 بجکر 47 منٹ

زائچہ فل مون بحساب ویدک 20 حمل 26

زہرہ 26.20، عطارد 18.39، شمس 15.32، راہو 16.24، کیتو 16.24، مشتری 25.23، قمر 15.32، زحل 14.55، مریخ 28.52

30 اپریل 2018ء اسلام آباد بوقت 05 بجکر 58 منٹ

# مئی 2018ء عالمی و سیاسی پیشگوئیاں

**شام کے بعد کشمیر لہولہو مقبوضہ کشمیر پر بھارتی جارحیت بربریت، بھارتی افواج کے کشمیریوں پر مظالم کا جاری سلسلہ عالمی ضمیر کیا جاگ پائے گا؟ عالمی انسانی حقوق کی تنظیموں اور عالم اسلام نے چپ سادھ رکھی ہے۔ پاکستانی حکمران و قوم کی بیداری کشمیریوں کی آزادی 2018ء کیلئے نئی عالمی شمع روشن کرے گی۔ ملک کے وسیع تر مفاد کیلئے عدلیہ میں مستقل بنیادوں پر تھنک ٹینک کا قیام سنجیدگی سے زیر غور رہے، سیاستدانوں کی جانب سے اقتدار میں آکر تقدیر بدلنے کے سنہری خواب، دشمن ملک کی جانب سے گولہ باری، شرانگیزی کے خطرات کا اندیشہ، عبوری حکومت ملکی معیشت کی بحالی و بہتری کے لئے مثبت اقدامات کرے گی، ماضی کے اہم سیاسی حکمرانوں کی سیاسی موت ہوسکتی ہے، عبوری حکومت کے خلاف سازشوں میں اضافہ مہنگائی لوڈ شیڈنگ، سیاستدانوں کو سمجھائے کہ وہ سیاست داں نہ بنیں بلکہ قوم کے لیڈر بنیں**

**زائچہ فل مون:** ۔ میں طالع آٹھویں کا حاکم نویں اور دسویں گیارہویں کا حاکم زحل ہر دو کواکب کا قیام نویں (عدلیہ) کے گھر ہونے سے نویں گھر کے منسوبات خصوصی اہمیت کے حامل رہیں گے۔ یوں بھی یہ سال الیکشن اور سیاسی حکومت کے خاتمہ کا آخری ماہ ہے۔ عبوری حکومت میں شامل ایسی شخصیات کو شامل کیا جائے گا۔ جنکی ساکھ بہتر ہو عدلیہ اور اسٹیبلشمنٹ کی انہیں مکمل حمایت حاصل ہوگی۔ تاہم مریخ زحل کا نویں ہونا مذہبی قانونی تنازعات، بے چینی کی نشاندہی بھی کرتے ہیں۔ سیاسی شخصیات کو عدلیہ کی جانب سے دی گئی نااہلی کی سزاؤں کے خلاف واویلا اُٹھے گا کیتو کی دسویں موجودگی ماضی کے حکمرانوں کے خلاف سخت احتسابی عمل سے ملک میں سیاسی بے چینی آپس میں سیاسی نفرتوں میں اضافہ ہوگا سعد اکبر سعد ستارہ مشتری کی ساتویں نشست ملک کے وسیع تر مفاد کیلئے عدلیہ میں مستقل بنیادوں پر تھنک ٹینک کا قیام سنجیدگی سے زیر غور رہے۔ سیاسی نجوم میں طالع پہلا گھر عوام اور ملک کے حالات کو اُجاگر کرواتا ہے۔ حسن اتفاق سے ہماری سیاسی (ن) لیگ حکومت کے اقتدار کا یہ آخری ماہ پانچویں میڈیا، سٹاک شیئرز تفریحات کا حاکم ستارہ شمس طالع میں نہایت طاقتور مشتری کی اس پر سعد نظری سیاست کی گہما گہمی سیاست دانوں کی جانب سے اقتدار میں آکر تقدیر بدلنے کے سنہری خواب عوام کو ایک بار پھر دکھائے جائیں گے۔ شرف شمس کی پوری توانائی پاکستان کی عالمی عزت و ساکھ میں اضافہ پاک آرمی کے سپہ سالار کے ذمہ دارانہ بیانات دہشت گردی کے شکار ملک کو کس طرح دہشت گرد کہا جاسکتا ہے؟ راہو کی چوتھے کیتو کی دسویں موجودگی ملکی سرحدوں پر دہشت گردی

**قمر در عقرب** اس نحس وقت کی ابتداء 26 مئی 18 بجکر 39 منٹ، خاتمہ 29 مئی 03 بجکر 29 منٹ تک رہے گی۔ اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔

دشمن ملک کی جانب سے گولہ باری شرانگیزی کے خطرات کا اندیشہ جس کا مؤثر دفاع اور جواب دیا جائے گا۔ ساتویں دوسرے کا مشتر کہ حاکم زہرہ کی دوسرے نہایت سعد طاقتور موجودگی اس بات کا اشارہ ہے کہ موجودہ حکومت اور آنے والی عبوری حکومت ملکی معیشت کی بحالی و بہتری کے لئے مثبت اقدامات کرے گی۔ حالیہ ٹیکس ایمنسٹی سکیم کی صدر پاکستان کی جانب سے آرڈینس کی منظوری سے ملکی ریونیو میں اضافہ سٹاک شیئرز میں اُتار چڑھاؤ ڈس انفارمیشن کے عمل کے باوجود بھی نصف ماہ تک قیمتوں میں قدرے استحکام رہیگا۔

**زائچہ نیو مون:** ۔ نئے چاند کا طلوع اس مرتبہ زائچہ کے نہایت اہم اور نحس آٹھویں گھر ہورہا ہے۔ اس زائچہ میں قمر سربراہ مملکت اور شمس پارلیمنٹ کا حاکم اور دونوں کی ناقص نشست اس بات کا اشارہ ہے کہ ماضی کے اہم سیاسی حکمرانوں کی سیاسی موت ہوسکتی ہے۔ اہم مرد سیاسی شخصیات کے ساتھ ساتھ اہم سیاسی خواتین بھی احتساب کا نشانہ بن سکتی ہیں۔ موجودہ اور آنے والی سیاسی عبوری حکومت کے خلاف سازشوں میں اضافہ مہنگائی لوڈ شیڈنگ کی شکل میں سامنے آئے بارہویں کے حاکم عطارد کی ساتویں موجودگی غیر ملکی تجارتی ثقافتی شراکتی معاہدے طے پائیں۔ خارجہ تعلقات میں نئی پیش رفت ہمسایہ ممالک اور سپر پاور سے تعلقات میں اعتدال اور پیدا شدہ غلط فہمیاں دور کی جائیں۔ طالع میں بیٹھے مشتری کی پانچویں ساتویں اور نویں طالع کے حاکم زہرہ سے سعد نظرات عدلیہ کی بالادستی کے لئے ماتحت ادارے متحرک رہیں۔ چوتھے مریخ اور کیتو کی نشست کا آغاز جومئی سے ہوا ہے یہ نومبر تک جاری رہیگا۔ ملکی سیاست کرپشن میں نئے پنڈوراباکس کھلیں گے۔ بہت سے گڑھے مردے سانحہ ماڈل ٹاؤن جیسے کیسز سامنے آئیں۔ سیاسی داخلی اور اسی نوعیت کی سرگرمیوں کا آغاز شروع ہوگا جو سال کے اختتام تک جاری رہ سکتا ہے۔ اپریل کے بعد مئی کو بھی سیاسی اعتبار سے ہنگامہ خیز مہینہ قرار دیا جاسکتا ہے۔ ملک کے خلاف سیاسی لحاظ سے جو سازشیں مئی سے شروع ہونگی انکا اختتام جلد نہ ہوسکے گا۔ آپس کی سیاسی رنجشیں ملکی سالمیت کو کمزور کرنے کے مترادف ہونگی۔ کاش کوئی سیاستدانوں کو سمجھائے کہ وہ سیاستداں نہ بنیں بلکہ قوم کے لیڈر بنیں ملک کی آنے والی نسلوں کی فکر و پلاننگ کریں صدا حکومت و بادشاہت کے لائق وہ ذات مالک حقیقی ہی ہے۔

**دیگر ممالک:** ۔ امریکہ کی نئی خارجہ پالیسی مشرق وسطیٰ اور کئی اسلامی ممالک متاثر ہوں۔ اندرونِ ملک زراعت وزمینی معاملات میں بہتری آئے۔ روزگار کے مواقع بڑھیں۔ یورپی ممالک میں تجارت، ثقافت میں اضافہ اور غیر قانونی تارکین وطن کیلئے سخت قوانین۔ جبکہ مڈل ایسٹ خصوصاً شام، لبنان، فلسطین میں عسکری سرگرمیوں میں اضافہ۔ ایشیائی ممالک کے ساتھ ساتھ مڈل ایسٹ میں بھی روس امریکی اثرورسوخ اپنے اپنے دوست ممالک کے ساتھ بڑھے۔ جولائی اور اگست کے گرہن مغرب و مشرق خصوصاً مڈل ایسٹ کے ممالک پر اپنے اثرات کے نتیجہ میں مڈل ایسٹ پر جنگ کے بادل چھا سکتے ہیں۔ اور کسی عرب سربراہ مملکت کی موت یا تنزلی کا اندیشہ۔ اُردن، عمان، لبنان اور متحدہ عرب امارات میں ترقی کا پہیہ نارمل رہے۔ تاہم شرح روزگار میں اضافہ ہو۔

تجزیہ: شہزادہ سیّد انتظار حسین شاہ زنجانی

# نظرثانی شدہ زائچہءپیدائش چیف جسٹس آف پاکستان

اپریل کے آئینہء قسمت میں محترم چیف جسٹس آف پاکستان ثاقب نثار صاحب کا زائچہ پیش کیا گیا تھا جو سید مبشر رضوی آف ملتان کی کوششوں کا نتیجہ تھا، اہم شخصیات کے زائچے بڑی اہمیت کے حامل ہوتے ہیں اور ان میں بڑی احتیاط کی ضرورت ہوتی ہے، فرصت کے اوقات میں جب اس زائچے پر دوسری بار گہری نظر ڈالی تو محسوس ہوا کہ مبشر رضوی پوری طرح سے اپنا حق ادا نہیں کر سکے لہٰذا دوبارہ زائچے کا مختلف پہلوؤں سے جائزہ لینے کے بعد ہم اس نتیجے پر پہنچے کہ اول تو لگن حوت نہیں ہونا چاہیے، حوت افراد عام طور پر قانون کے پیشے کی طرف کم ہی جاتے ہیں اور اگر جائیں تو بہت اچھے اور کامیاب قانون داں ثابت نہیں ہوتے، برج حوت ایک آبی برج ہے اور بے پناہ حساس، بھرپور تخلیقی اور روحانی صلاحیتوں کا حامل، یہ لوگ عموماً اعلیٰ ترین کارکردگی سائنسی میدان میں، آرٹ کے شعبے میں دکھاتے ہیں، چناں چہ وقت کو تبدیل کیا گیا تو لگن کا برج سنبلہ موزوں لگا، برج سنبلہ خاکی برج ہے، یہ لوگ پریکٹیکل سوچ رکھنے والے نہایت باریک بین، عمدہ تجزیہ کار، دوسروں کی خوبیوں اور خامیوں پر گہری نظر رکھنے والے ہوتے ہیں۔قمری برج سنبلہ گویا سونے پر سہاگا ہے، برج سنبلہ والوں کی زندگی کا اہم ترین شوق یا مشغلہ کام، کام اور صرف کام ہے، یہ لوگ چھٹی کے دن بھی دفتر کی فائلیں گھر اٹھالاتے ہیں، ہمارے چیف جسٹس صاحب بھی اپنی چھٹیاں منسوخ کیے بیٹھے ہیں اور ہفتہ اتوار کے روز بھی عدالت میں نظر آتے ہیں۔دوسری طرف جو بات خصوصی طور پر ہماری توجہ کا مرکز بنی وہ یہ ہے کہ لگن حوت کے تحت زائچے کے مطابق سیارہ زحل کا دورِ اکبر جاری ہے، زحل بارھویں گھر کا حاکم ہے اور 13 مئی 2016ء سے راہو کا دورِ اصغر شروع ہوا جو تا حال جاری ہے، زحل بارھویں گھر کا حاکم سیارہ ہے اور منحوس اثر رکھتا ہے جب کہ راہو بارھویں گھر کا قابض سیارہ ہے، کچھ زیادہ ہی منحوس اثر رکھتا ہے لہٰذا یہ ممکن نہیں ہے کہ صاحب زائچہ زحل اور راہو کے ادوار میں وہ کوئی اعلیٰ مقام حاصل کریں، گزشتہ سال ستمبر کے بعد سے زائچے کے دسویں گھر کا حاکم سیارہ مشتری آٹھویں گھر برج میزان میں جا چکا ہے، یہ صورت حال تو شہرت، ناموری، ترقی کے بجائے تنزلی، نقصانات کی نشان دہی کر رہی ہے، چناں چہ نیا زائچہ تیار کیا گیا جو پیش کیا جا رہا ہے۔




ہماری تحقیق کے مطابق انکی تاریخ پیدائش 18 جنوری 1952ء جبکہ پیدائش کا وقت 23:30 pm درست نظر آتا ہے، اس طرح برج سنبلہ کے 21 درجہ 45 دقیقہ طلوع ہوں گے، قمر لگن میں، مریخ دوسرے گھر میں، زہرہ تیسرے گھر میں، عطارد چوتھے گھر میں، شمس پانچویں گھر میں، راہو چھٹے گھر میں اور مشتری ساتویں گھر میں ہمسا یوگ اور گج کیسری یوگ تشکیل دے رہا ہے، کیتو زائچے کے بارھویں گھر میں قابض ہے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ زائچے میں مشتری کا دورِ اکبر 23 مارچ 1982ء سے شروع ہوا، اس سے پہلے راہو کا دورِ اکبر جاری تھا جو یقیناً مسلسل جدوجہد کا دور رہا ہوگا لیکن مشتری کے دورنے کامیابیوں کی جانب رہنمائی کی، 1994ء میں ثاقب نثار صاحب ایڈووکیٹ آن ریکارڈ کے

عہدے پر فائز ہوئے، مئی 1998ء میں لاہور ہائی کورٹ کے جج مقرر ہوئے، اس وقت مشتری کے دور اکبر میں عطارد کا دور اصغر جاری تھا، کامیابیوں کا یہ دور مارچ 1998 تک جاری رہا، اس کے بعد زحل کا دور اکبر شروع ہو گیا، اس دور میں انہیں مشکلات کا سامنا رہا ہوگا، اسی دور میں ایک مرحلے پر وہ لاہور ہائی کورٹ کے چیف جسٹس کے لیے امیدوار تھے لیکن اس وقت کے چیف جسٹس افتخار چوہدری صاحب نے یہ مناسب نہیں سمجھا اور بالآخر 8 فروری 2010 کو جب قمر کا دور اصغر جاری تھا انہیں سپریم کورٹ کے جج کی حیثیت حاصل ہوگئی۔

12 دسمبر 2016ء سے زحل کا منحوس دور ختم ہوا اور طالع کے حاکم سیارہ عطارد کا دور اکبر شروع ہوا، ساتھ ہی دور اصغر بھی عطارد کا ہی تھا لہٰذا 31 دسمبر 2016 کو انہوں نے چیف جسٹس آف پاکستان کے عہدے کا حلف اٹھایا۔

عطارد کا دور اصغر جاری ہے جو 11 مئی 2019ء تک جاری رہے گا، اس دوران میں سیارہ مشتری زائچے کے دوسرے گھر میں اور پھر تیسرے گھر میں ٹرانزٹ کر رہا ہوگا، سیارہ زحل چوتھے گھر میں رہتے ہوئے کریئر کے حوالے سے مسائل پیدا کرے گا لیکن مضبوط زائچے میں اگر پیریڈ بھی مضبوط اور موافق ہوں تو ٹرانزٹ کے اثرات عارضی نوعیت کی پریشانیاں لاتے ہیں چناں چہ ہم کہہ سکتے ہیں کہ آئندہ سال 11 مئی تک انہیں یہ درپیش چیلنجز زیادہ پریشان نہیں کرسکیں گے اور وہ اپنے وقت مقررہ پر ریٹائر ہو جائیں گے۔

اس زائچے کو مزید تقویت دشا ماسا (D-10) سے بھی مل رہی ہے، دشا ماسا پیشہ ورانہ معاملات کی نشان دہی کرتا ہے، چوں کہ D-10 میں لگن قوس ہے جو قانون، ایجوکیشن اور انجینئرنگ کے شعبوں کی نشان دہی کرتا ہے، اس کا حاکم سیارہ مشتری زائچے میں نہایت طاقت ور بھی ہے اور دو نادر یوگ بھی تشکیل دے رہا ہے، اول ہمسا یوگ اور دوم گج کیسری یوگ، ہمسا یوگ غیر معمولی علم و دانش اور انسانی ہمدردی ظاہر کرتا ہے جب کہ گج کیسری یوگ معاشرے میں عزت و مرتبہ دیتا ہے اور ایسے لوگ عوامی فلاح و بہبود کے کاموں میں خصوصی دلچسپی لیتے ہیں، وہ اپنے پیچھے اپنی کوئی یادگار ضرور چھوڑ کر جاتے ہیں۔ زائچے کا ایک منفی پہلو بھی خاصا اہم ہے، چھٹے گھر کا حاکم فعلی منحوس سیارہ زحل لگن میں طالع کے درجات سے قریبی قران رکھتا ہے، اس طرح زائچے کے تیسرے گھر، ساتویں گھر اور دسویں گھر کو متاثر کر رہا ہے، یہ صورت حال تنازعات پسندی، اختلاف رائے، تیز مزاجی اور کریئر کے حوالے سے نت نئے تنازعات کو جنم دیتی ہے، چناں چہ یہی کچھ ہم دیکھ رہے ہیں، ان کے فیصلوں پر اعتراضات ہو رہے ہیں، وہ کوئی کمپرومائز کرنے کے لیے تیار نہیں ہیں، یہ سلسلہ آئندہ بھی جاری رہے گا لیکن اچھی بات یہ ہے کہ ابھی تک ان کے تمام اقدام اور کارکردگی مثبت انداز فکر اور عوامی مفادات تک گھومتی ہے، اس میں کہیں بھی کسی ذاتی مفاد کی جھلک نظر نہیں آتی لہٰذا اعتراض کرنے والے یا تنازعات کا باعث بننے والے ان کا کچھ نہیں بگاڑ سکیں گے بلکہ منہ کی کھائیں گے، یاد رہے کہ بابائے قوم قائد اعظم ہوں یا علامہ اقبال اعتراضات اور تنازعات کا سامنا تو انہوں نے بھی کیا اور آج بھی ایسے لوگ آپ کو مل جائیں گے جو ان سے بھی اختلاف رکھتے ہوں، مثبت کام کرنے والے اپنا کام کر کے روانہ ہو جاتے ہیں، لوگ ان کی موجودگی میں یا ان کے بعد کیا کہتے ہیں اور کیا سوچتے ہیں اس سے انہیں غرض نہیں ہوتی۔







از تحریر: سید انور فراز، کراچی

# مستقبل کی مدر ٹریسا ثابت ہوسکتی ہیں

## ملالہ علم نجوم کی روشنی میں، خوبیاں، خامیاں، خوش قسمتی اور بد قسمتی

بہار گل میں جو پہنچے ہیں شاخ گل کو گزند؟

نئے سال 2018ء کا چوتھا مہینہ جاری ہے، مارچ میں سینیٹ کے الیکشن کی وجہ سے سیاسی سرگرمیاں عروج پر رہیں، آیئے تھوڑا سا اپنی یادداشت کو تازہ کرلیں، گزشتہ سال دسمبر میں نئے سال 2018ء کے بارے میں ایک تفصیلی ایسٹرولوجیکل تجزیہ پیش کیا گیا تھا اور مارچ اپریل کے بارے میں نشان دہی کی تھی کہ ''اس مہینے میں سیارہ مریخ پاکستان کے زائچے میں آٹھویں گھر میں داخل ہوگا اور فوری طور پر پیدائشی مریخ اور گیارھویں گھر کو متاثر کرے گا، ساتھ ہی دوسرے اور تیسرے گھر بھی اس کی زد میں آئیں گے جس کے نتیجے میں سینیٹ کے الیکشن میں دولت کا بے تحاشا استعمال یقینی ہے لیکن اس کے علاوہ غیر آئینی اور غیر قانونی سرگرمیاں بھی عروج پر ہوں گی، مریخ کی یہاں موجودگی اس بار کچھ نئے گل کھلائے گی'' یہ بیان کرنے کی ضرورت نہیں ہے کہ سینیٹ کے الیکشن میں اس بار کیا ہوا اور کیسے نت نئے گل کھلے کہ ابھی تک وزیراعظم شاہد خاقان عباسی سینیٹ چیئرمین ہی کو تسلیم کرنے کے لیے تیار نظر نہیں آتے، کم از کم جو کچھ ہوا وہ حکمران پارٹی ن لیگ کی توقعات کے خلاف ہوا۔ مزید یہ بھی نشان دہی کی گئی تھی کہ اس مہینے میں معاشی صورت حال خاصی خراب ہوسکتی ہے، اپریل کا مہینہ سیاسی طور پر خاصا پرجوش اور ہنگامہ خیز ہوسکتا ہے کیوں کہ سینیٹ کے الیکشن کے بعد کی صورت حال ایک نیا رخ سامنے لائے گی، اس مہینے میں آئینی ترامیم کے لیے کوششیں تیز ہوں گی لیکن زہرہ کا دوراصغران کوششوں کے بارآور ہونے میں رکاوٹ ثابت ہوگا، چناں چہ ڈالر کی قیمت میں غیر معمولی اضافہ معاشی صورت حال کو زیر وزبر کرگیا، نئی آئینی ترامیم کے حوالے سے مباحث سامنے آرہے ہیں اور اٹھارہویں آئینی ترمیم پر تنقید ہورہی ہے، کہا جارہا ہے کہ یہ آئینی ترمیم شیخ مجیب الرحمٰن کے چھ نکات سے بھی زیادہ خطرناک ہے کیوں کہ اس ترمیم کے بعد ملک ایک کنفیڈریشن میں تبدیل ہوگیا ہے، بہرحال اس حوالے سے مختلف نقطہء نظر سامنے آرہے ہیں اور علم فلکیات کی روشنی میں ہم کہہ سکتے ہیں کہ پاکستان کے آئینی امور پر آنے والے مہینوں میں مزید اعتراضات اور تنازعات سامنے آئیں گے اور ایک بار پھر عدلیہ کا اہم کردار دیکھنے کو ملے گا پھر معاملات کو آئینی اور جمہوری انداز میں حل کرنے کی کوشش نہ کی گئی تو اس کے نتائج بہت خطرناک ہوسکتے ہیں، ایسی کوشش فوج کو مداخلت کی دعوت دینے کے مترادف ہوگی، یہ نہایت ہی خوف ناک صورت حال ہوگی، جمہوری دور کا دسواں سال مکمل ہونے کو ہے لیکن اس دس سال میں ملک کس حال کو پہنچ چکا ہے اور قوم کا کیا حال ہے؟ اس موضوع سے ہمارے اہل سیاست کو کوئی دلچسپی نہیں ہے، سب اپنی اپنی ڈفلی بجارہے ہیں، اپنا اپنا راگ الاپ رہے ہیں، اسٹیبلشمنٹ کے اپنے نظریات اور اپنے مفادات ہیں، دیکھیے یہ سال کس رنگ اور ڈھنگ سے اپنے اختتام کو پہنچتا ہے۔

خزاں تمام ہوئی، کس حساب میں لکھیے
بہار گل میں جو پہنچے ہیں شاخ گل کو گزند

### ملالہ کیا چیز ہے؟

ایک طویل عرصہ اپنے ملک سے باہر گزار کر مارچ کے آخر میں ملالہ یوسف زئی چند روز کے لیے وطن واپس آئیں تو ایسا معلوم ہوا کہ گویا کوئی طوفان آگیا ہو، ممدوحین اور مخالفین فوراً ہی باہم دست وگریباں ہوگئے اور تاحال یہ مناظرہ بازی جاری ہے، ہمیں اس مناظرے سے کوئی دلچسپی نہیں، کچھ لوگ اسے غیر ملکی ایجنٹ قرار دے رہے ہیں اور اس کی وجہ یہ بتائی جارہی ہے کہ اس معمولی سی اور فضول سی

کم عمر لڑکی کو نوبل پرائز کیوں دیا گیا؟ اس کی این جی او کو لاکھوں ڈالر کی فنڈنگ کیوں کی جارہی ہے؟ وغیرہ وغیرہ۔ ہماری ذاتی دلچسپی ایسے لوگوں میں ہوتی ہے جو زندگی میں غیر معمولی مقام حاصل کرتے ہیں، ملالہ کے ساتھ جو غیر معمولی واقعات پیش آئے انھوں نے ہمیں ملالہ کی طرف متوجہ کیا تھا اور ہماری خواہش تھی کہ علم فلکیات کی روشنی میں دیکھا جائے، ملالہ کیا چیز ہے؟ تو آئیے ایک مختصر سی نظر اس زیر تعلیم اور مستقبل کے بڑے بڑے خواب دیکھنے والی لڑکی پر ڈالتے ہیں۔



زائچہ 07 جولائی 1997ء مینگورہ سوات صبح 11 بجکر 45 منٹ 15 سیکنڈ

ملالہ یوسف زئی 12 جولائی 1997 کو مینگورہ میں پیدا ہوئی، ہمارے اندازے کے مطابق پیدائش کا وقت صبح 11 بج کر 45 منٹ 15 سیکنڈ ہے، اس طرح طالع پیدائش یعنی برتھ سائن برج سنبلہ (Virgo) کے 17 درجہ 47 دقیقہ طلوع ہیں اور سیارہ مریخ بھی تقریباً اسی درجے پر طالع کے درجات سے قران کررہا ہے، سیارہ قمر بھی برج سنبلہ میں موجود ہے اور مریخ سے قریبی نظر رکھتا ہے، منزل ہست ہے جس پر قمر ہی کی حکمرانی ہے۔ طالع کا حاکم ذہانت کا سیارہ عطارد ہے جو گیارھویں گھر میں اچھی پوزیشن رکھتا ہے، اسی گھر میں دوسرے گھر کا حاکم سیارہ زہرہ بھی موجود ہے، یہ کمبی نیشن ''دھن یوگ'' کہلاتا ہے اور ایسا زبردست دھن یوگ کہ ابھی وہ زیر تعلیم ہے لیکن لاکھوں ڈالر اس کے تصرف میں ہیں، حیرت انگیز طور پر عقل و دانش، وسعت و ترقی اور لڑکی کے زائچے کے مطابق شوہر کا نمائندہ سیارہ مشتری پانچویں گھر برج جدی میں ہبوط یافتہ ہے، راہو کیتو بارھویں اور چھٹے گھر میں ہیں جب کہ چھٹے گھر کا حاکم زحل ساتویں گھر میں اور بارھویں گھر کا حاکم شمس دسویں گھر میں، سیارہ مریخ جو آٹھویں گھر کا حاکم اور طالع سنبلہ کے لیے سب سے زیادہ فعلی منحوس سیارہ ہے جو طالع میں نہایت خطرناک پوزیشن رکھتا ہے، ایسے لوگوں کو اصطلاحاً مینگلیک کہا جاتا ہے اور ناکام شادی کی نشان دہی کی جاتی ہے کیوں کہ مریخ زائچے کے پہلے، چوتھے، ساتویں اور آٹھویں گھر کو پوری نظر کے ساتھ دیکھ رہا ہے، اس کا مطلب یہ ہے کہ ایسے لوگ نہایت مہم جو، خطرات سے کھیلنے والے، اپنے گھر اور وطن میں بے آرام، پارٹنر شپ میں نقصان اٹھانے والے اور حادثات و سانحات سے دوچار ہونے والے ہوتے ہیں۔

طالع برج سنبلہ ہماری نظر میں ان طالعات میں سے ایک ہے جو ایک سخت، مشکل اور تنہا زندگی کی طرف لے جاتا ہے، سنبلہ ایک خاکی برج ہے لہٰذا مادّیت اس کا طرۂ امتیاز ہے، بے حد پریکٹیکل سوچ رکھنے والے اور اپنے قیمتی وقت کا احساس کرنے والے لوگ اس طالع کے زیر اثر زندگی بھر کام، کام اور کام میں مصروف رہتے ہیں، وہ اپنی عمر عزیز کا کوئی بھی قیمتی لمحہ بے مصرف ضائع کرنا پسند نہیں کرتے، شاید اسی لیے غیر سوشل ہوجاتے ہیں۔

برج سنبلہ نروس سسٹم پر حکمران ہے، عمدہ تجزیاتی صلاحیت دینے والا عطارد اس کا حکمران ہے لہٰذا طالع سنبلہ والوں میں اچھے برے کی تمیز بہت سے دوسرے لوگوں سے زیادہ ہوتی ہے، یہی وہ برج ہے جسے ''کاملیت پسند'' (perfectionist) کہا جاتا ہے، ان لوگوں سے غلطی برداشت نہیں ہوتی اور خود بھی کوشش کرتے ہیں کہ کوئی غلطی نہ کریں، دوسروں پر آسانی سے اعتبار نہیں کرتے، بال کی کھال نکالنا ان کے مزاج کا حصہ ہے، عموماً دیر سے شادی کرتے ہیں یا پھر نہیں کرتے، مدر ٹریسا کا برج بھی سنبلہ ہی تھا اور اس نے شادی کے بجائے اپنی زندگی سوشل ورک کے لیے وقف کردی تھی۔ برج سنبلہ کو اس لیے بھی ایک سخت زندگی گزارنے والا برج کہا جاتا ہے کہ طالع سنبلہ والوں کے لیے راہو کیتو کے علاوہ سیارہ شمس، زحل اور مریخ فعلی منحوس بن جاتے ہیں اور ظاہر ہے کہ ان سیارگان کے دور زندگی میں کثرت سے آتے ہیں اور صاحب زائچہ کو مصائب و مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا ہے لیکن ساتھ ہی خاکی برج ہونے کی وجہ سے سنبلہ والے نہایت سخت جان اور حالات سے مقابلہ کرنے کے قابل ہوتے ہیں، اپنی ہارڈ ورکنگ سے وہ وقت کی سختیوں پر قابو پالیتے ہیں۔

## سر میں گولی

سیارہ مریخ زائچے کے پہلے گھر میں طالع کے درجات سے حالت قران میں ہے، ایسے لوگوں پر ہتھیار اُٹھتا ہے، وہ زخمی ہوتے ہیں یا کسی بیماری میں سرجیکل آپریشن سے گزرتے ہیں جس کے نتیجے میں عموماً سر، شکم، پیڑو، بائیں ٹانگ کے زخمی ہونے کا اندیشہ ہوتا ہے، ملالہ کے سر پر گولی لگی لیکن اللہ نے اپنا کرم کیا، زندگی بچ گئی، اگر پیدائشی زائچے میں دیگر سیارگان طاقتور پوزیشن رکھتے ہوں تو خطرات اور مشکلات پر قابو پانا آسان ہوتا ہے، ملالہ کے زائچے میں پہلے، دوسرے اور گیارھویں گھر کے مالکان اچھی پوزیشن رکھتے ہیں، خصوصاً طالع کا حاکم بہت مضبوط پوزیشن کا حامل ہے، ملالہ پر حملہ 9 اکتوبر 2012ء کو ہوا، بارھویں گھر کے قابض منحوس راہو کے دور اکبر میں چھٹے گھر کے حاکم سیارہ زحل کا دور اصغر اور دور صغیر جاری تھا۔

## فطرت و کردار کے اہم پہلو

کسی بھی زائچے میں بے شک طالع پیدائش، شمسی برج، قمری برج فطرت و کردار پر روشنی ڈالتے ہیں، ان میں کمی بیشی مکمل زائچے کی ساخت پر منحصر ہے، مختلف گھروں کے حاکم کیسی پوزیشن رکھتے ہیں اور اچھے اور برے کیسے اثرات قبول کر رہے ہیں؟ ہم دیکھتے ہیں کہ سیارہ شمس برج جوزا میں ہے، قمری منزل پنرو سو ہے، اس پر سیارہ مشتری حکمران ہے، جوزا ایک ایسا برج ہے جو زیادہ سے زیادہ نالج چاہتا ہے، انسان کو ورسٹائل بناتا ہے لیکن مزاج میں بے پروائی اور موڈی پن بھی لاتا ہے، یہ ہوائی برج ہے، خیالی اور تصوراتی دنیا میں لے جاتا ہے لیکن سوچنے اور غور و فکر کرنے پر آمادہ کرتا ہے، دوسری طرف طالع اور قمری برج دونوں سنبلہ ہیں اور دونوں ہی قمری منزل ہست میں ہے جس پر قمر حکمران ہے، دونوں برج خاکی ہیں گویا مادّی ہیں، ہوا اور مٹی مل کر مادّیت پرستی کا رجحان پیدا کرتے ہیں، دولت کا زیادہ سے زیادہ حصول ایک اہم مسئلہ بن جاتا ہے، علم و دانش کا ستارہ مشتری بھی خاکی برج جدی میں ہے جہاں اس کو ہبوط ہوتا ہے، کیا یہ فیصلہ کرنا صحیح ہوگا کہ ملالہ یوسف زئی صرف خدمت خلق کے جذبے سے دنیا میں علم کی شمع روشن کرنا چاہتی ہیں اور دولت کا حصول ان کا ہدف نہیں ہے؟ برج سنبلہ کا نشان کنواری دوشیزہ ہے، اسی لیے برج سنبلہ کے زیر اثر پیدا ہونے والے افراد اکثر اپنی عمر سے کم نظر آتے ہیں، عطارد جو طالع کا حاکم ہے وہ منافع کے گھر میں بیٹھا ہے اور خوشیوں کے گھر کو دیکھ رہا ہے، دوسرے اسٹیٹس، آمدن اور فیملی کے گھر کا حاکم سیارہ زہرہ بھی گیارھویں گھر میں بیٹھ کر خوشیوں کے گھر کو ناظر ہے، یہ دونوں سیارے دھن یوگ بنا رہے ہیں لہٰذا ملالہ یوسف زئی مستقبل کی دولت مند خاتون ہوں گی، ساتھ ہی کنواری لڑکیوں کی تعلیم کے لیے بھی ان کا اہم کردار سامنے آئے گا، اس حوالے سے وہ مستقبل کی مدر ٹریسا ثابت ہوسکتی ہیں۔

## سنبلہ میں چاند

جیسا کہ پہلے بھی نشان دہی کی ہے کہ سنبلہ خاکی برج ہے اور قمر کی یہاں موجودگی صاحب زائچہ کو بے حد پریکٹیکل سوچ کا مالک بناتی ہے، سیارہ عطارد کو اسی برج میں شرف ہوتا ہے اس لیے خیالات کی پاکیزگی اور ضبط نفس کی قوت کے ساتھ یہ لوگ کارہائے نمایاں انجام دینے کی صلاحیت رکھتے ہیں، یہ لوگ محنتی ہوتے ہیں اور اپنے کام میں مگن رہتے ہیں، چوں کہ قمری منزل ہست ہے اور اپنی فطرت میں ''دیوا'' ہے یعنی سونے جیسا صاف اور خالص، اس کا محرک روحانی آزادی ہے، اس نچھتر کی سمت مغرب ہے، یہ لوگ تفصیلات پر توجہ دینے والے، عمدہ حافظے کے مالک اور تجزیہ کرنے کے اہل ہوتے ہیں، دنیا کے مشہور لوگوں میں اس قمری منزل میں پیدا ہونے والے افراد میں مدر کیبرینی، آغا خان سوم، سابق بھارتی وزیراعظم لال بہادر شاستر، معروف پیش گو جین ڈکسن، معروف ادیب نکولائی گوگول، اسکواش کے کھلاڑی جہانگیر خان، بھارتی اداکارہ و گلوکارہ ثریا، مدھوبالا شامل ہیں۔ شرمیلا پن برج سنبلہ اور اس قمری منزل کا خاصہ ہے اور خاص طور پر خواتین میں ایک فطری حیا موجود ہوتی ہے جو نسوانیت کا تقاضا بھی ہے، وہ اگرچہ بڑوں کی عزت کرتی ہیں لیکن کسی کی غلام بن کر زندگی گزارنا پسند نہیں کرتیں، اپنے واضح نظریے کا اظہار کرنے سے نہیں ہچکچاتیں، اکثر معاملات میں اپنے اظہار کے نتائج کی پروا نہیں کرتیں لہٰذا اپنے رشتے داروں یا قریبی دوست احباب کی دشمنی کا شکار ہوسکتی ہیں، یہی کچھ ملالہ نے کیا، 2009ء میں سی این این کی ایک خاتون صحافی کو سرِ بازار انٹرویو دیا اور اسکولوں کی بندش پر، خاص طور پر لڑکیوں کو تعلیم سے روکنے پر اظہار خیال کیا، اس طرح طالبان کی نظر میں آگئی، بعدازاں گل

مکی کے فرضی نام سے بی بی سی میں ایک ڈائری شروع کی جس میں اپنے علاقے کے لڑکیوں سے متعلق تعلیمی مسائل کی نشان دہی کی گئی۔

## محبت وشادی

شمسی برج جوزا اور پیدائشی وقمری برج سنبلہ کے زیر اثر پیدا ہونے والی ملالہ محبت جیسے نازک وگداز جذبے کے لیے موزوں نہیں ہے، وہ کسی کے ساتھ فلرٹ تو کر سکتی ہے لیکن محبت میں سنجیدگی اس کے مزاج وفطرت میں نہیں ہے، البتہ جب وہ شادی کے لیے سنجیدہ ہوگی تو ایک نیا مسئلہ پیدا ہوگا، یہاں ضرورت پر زور ہوگا کیوں کہ شادی ہر انسان کے لیے اور خصوصاً ایک لڑکی کے لیے نہایت ضروری مسئلہ ہے، شادی کے بغیر عورت کی تکمیل نہیں ہوتی، کسی بھی انسان کے زائچے میں سیارہ زہرہ شادی کا نمائندہ ہے اور ملالہ کے زائچے میں یہ نہایت طاقت ور پوزیشن رکھتا ہے لہٰذا اسے رشتوں کی کمی نہیں ہوگی، شادی کے خواہش مند بہت سے لڑکے اور خاندان ہوں گے لیکن لڑکی کے زائچے میں سیارہ مشتری شوہر کی نمائندگی کرتا ہے اور ملالہ کے زائچے میں مشتری جدی میں ہبوط کی بدترین پوزیشن رکھتا ہے لہٰذا پسند اور مرضی کا شوہر ملنا مشکل ہوگا، مزید یہ کہ سنبلہ کا فطری عدم اطمینان کسی رشتے پر آسانی سے راضی نہیں ہونے دیتا، ورگو افراد کی شادی میں تاخیر کا ایک سبب یہ بھی ہوتا ہے کہ وہ بہتر سے بہتر کی تلاش میں اپنی عمر کی سیڑھیاں چڑھتے چلے جاتے ہیں اور کبھی کبھی آخری سیڑھی پر پہنچ کر ڈھے جاتے ہیں، زیادہ امکان اسی بات کا ہے کہ زہرہ کی عمدہ پوزیشن کی وجہ سے شادی تو ہوگی لیکن کامیاب نہیں ہوگی، ویسے بھی زائچے میں منگل یوگ موجود ہے جس کا مہلک اثر 33 سال کی عمر تک مؤثر سمجھا جاتا ہے، فروری 2019ء سے راہو کے دور اکبر میں زہرہ کا دور اصغر شروع ہوگا جو فروری 2022ء تک جاری رہے گا، اس عرصے میں منگنی یا کوئی افیئر یا شادی کا امکان موجود ہے۔

## حاصلِ کلام

عزیزان من! علم فلکیات کی روشنی میں ملالہ یوسف زئی کے زائچے کی خوبیوں اور خامیوں پر روشنی ڈالی گئی ہے انہیں مدنظر رکھتے ہوئے آپ خود فیصلہ کر سکتے ہیں کہ وہ مستقبل میں کیا کریں گی اور کیا نہیں کریں گی؟ ضیا جالندھری کے ایک شعر پر ہم اس گفتگو کو تمام کر رہے ہیں۔

ہاں مگر کوئی تمنا پسِ دامانِ وفا
مجھ سے پوشیدہ مرے پیشِ نظر ہوتی ہے

# 15 شعبان ولادت با سعادت

## امامِ زمانہ عج چہاردہ معصومین ع کی نظر میں

از تحقیق: علامہ ڈاکٹر محمد حسین اکبر مدظلہ، لاہور
سربراہ تحریک حسینیہ پاکستان
سرپرست اعلیٰ ادارہ منہاج الحسین رجسٹرڈ

- اے حسینؑ کے مددگارو آپ پر میرے ماں باپ فدا ہوں کاش میں آپ کے ساتھ کربلا ہوتا (امام زمانہؑ)
- قائم آل محمد علیہ السلام کا انتظار کرو اور خدا کی رحمت سے ناامید نہ ہو۔ حضرت امام علی علیہ السلام (الخصال ص ۶۱۶)
- سب سے پہلے جبرائیل حضرت قائم علیہ السلام کی بیعت کریں گے اس کے بعد آپ علیہ السلام کے اصحاب۔ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام (روزگار رہائی ص ۴۸۴)
- حضرت قائم علیہ السلام کے یار و انصار ایک دوسرے سے اس طرح ملاقات کرتے ہیں جیسے ایک ہی ماں باپ کی اولاد ہوں۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام
- سلام ہو اس پر جس کی قبر کی خاک میں خداوند عالم نے شفاء کو قرار دیا ہے۔ حضرت امام زمان علیہ السلام (از زیارت ناحیہ)
- جب نجف کو بارشیں اور سیلاب گھیر لیں، قوم تاتار بغداد پر حکومت کرے یہ وہ وقت ہے کہ قیام قائم کیلئے منتظر رہو۔ حضرت امام سجاد علیہ السلام (بشارۃ الاسلام ص ۸۳ ب ۵)
- جو کوئی بھی ہمارے قائم کی غیبت میں ثابت قدم رہے خداوند عالم بدر و احد کے شہداء کی مانند اسے ہزار شہیدوں کا ثواب عطا فرمائے گا۔ حضرت امام حسینؑ (کمال الدین ص ۳۲۳)
- کوئی بھی ان کے دوستوں یا دوسروں سے ان کی اقامتگاہ سے مطلع نہیں ہو سکتا اس کے بغیر کہ جوان کا خاص خدمت گزار ہے۔ حضرت امام سجاد علیہ السلام (غیبت طوسی ص ۱۰۱)
- آخر زمانے یعنی ظہور کے نزدیک زلزلے زیادہ ہو جائیں گے۔ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (روزگاری رہائی ص ۸۵۴)
- (آخری زمانے کی علامتوں میں سے) مرد عورتوں کی طرح جب کہ عورتیں مردوں کی طرح ہو جائیں گی۔ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (روزگار رہائی ص ۷۸۱)
- (آخری زمانے کی علامتوں میں سے) جب عورتیں مردوں کا لباس پہنیں گی و ران سے حیاء رخصت ہو جائے گا۔ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
- (آخری زمانے کی علامتوں میں سے) قاری قرآن پڑھیں گے لیکن قرآن ان کے حلق سے نیچے نہیں اترے گا۔ (یعنی عمل نہیں کریں گے)۔
حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (روزگاری رہائی ص ۷۷۳)
- (از علائم آخر الزمان) قرآن کی اپنی مرضی کے مطابق توجیہ کی جائے گی اور آئین کی اپنی مرضی اور آراء سے خود تفسیر و تحلیل کی جائے گی۔
حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (روزگار رہائی ۷۷۸)
- (در آخر الزمان) میری امت کے امرا سیاحت (سیر) کیلئے مکہ جائیں گے، متوسطین تجارت کیلئے جبکہ فقراء ریاکاری اور دکھاوے کیلئے جائیں گے۔
حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (روزگار رہائی ص ۷۹۴)
- (در آخر الزمان) پروردگار سے خوف کے بغیر قرآن گانے کی طرز پر پڑھا جائے گا۔ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (روگار رہائی ص ۷۹۴)
- (در آخر الزمان) پس دیکھو گے کہ قرآن سننے کیلئے کان دھرنا لوگوں کیلئے انتہائی مشکل جبکہ باطل صداؤں کیلئے آسان ہے۔ حضرت رسول اکرمؐ (روزگار رہائی ص ۸۰۰)
جو رجعت پر ایمان نہ رکھتا ہو ہم میں سے نہیں ہے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام (شرح زیارت آل یٰسین ص ۱۵۹)
- (در آخر الزمان) دریا خشک ہو جائیں گے قحط اور مہنگائی کا سامنا ہوگا۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام (روزگار رہائی ۸۵۴)
- وہ (امام زماں) اندوہ، غم، سخت اور طولانی بلاؤں کو شیعوں سے برطرف کرنے والا ہے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام (روزگار رہائی ص ۳۸۰)
- جو کوئی بھی دوست رکھتا ہے کہ امام زمانؑ کے یار و انصار سے ہو ان کا منتظر رہے اور تقویٰ اختیار کرے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام (الغیبۃ شیخ طوسی ص ۲۰۰)
- ہم جس سے بھی بیزار ہو جائیں اس سے خدا، اس کے فرشتے، پیامبر اور اولیاء بھی بیزاری اختیار کر لیتے ہیں۔ حضرت امام زمان علیہ السلام (احتجاج ج ۲ ص ۴۷۲)
- (در آخر الزمانؑ) جب میری امت نماز کو ضائع کرے گی اور شہوات کی پیروی کرے گی اور قیمتیں بڑھ جائیں گی۔ حضرت رسول اکرمؐ (روزگار رہائی ص ۷۴۲)
- (در آخر الزمانؑ) دین اور آئین درہم و دینار ہوں گے وہ بدترین خلائق ہوں گے ان کیلئے خدا کے نزدیک کوئی مقام نہیں ہے۔ حضرت رسول اکرمؐ (روزگاری رہائی ص ۷۰۲)
- (در آخر الزمانؑ) جب نامشروع روابط بڑھ جائیں گے، زلزلہ زیادہ آئے گا۔ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (روزگار رہائی ص ۷۰۵)
- (در آخر الزمانؑ) جب ناشائستہ کاموں کیلئے تعاون ہوگا جب کہ احکام دین میں سے ایک دوسرے سے دور ہوں گے۔ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

⁂ (روزگار رھای ص ۱۸۷) (درآخرالزمانؑ) گناہ علی الاعلان ہوں گے، محرمات الٰہی کو سبک سمجھا جائے گا۔ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (روزگار رھای ص ۲۱۳)

⁂ (درآخرالزمان) لوگ برے کاموں کے انجام میں تظاہر کریں گے اور موسیقی وغنا کیلئے فراوان مال خرچ ہوگا۔ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (روزگار رھای ص ۲۱۴)

⁂ جو کوئی بھی حضرت مہدی علیہ السلام کا ان کی غیبت کے زمانے میں انکار کرے اس نے میرا انکار کیا ہے۔ حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (کمال الدین ج ۲ ص ۴۱۱)

⁂ بے شک میں اس ہر مومن کیلئے دعا گو ہوں جو میرے جد شہید کی مصیبت کی یاد آوری کرے اور میرے ظہور میں تعجیل کیلئے دعا کرے۔ حضرت امام زمان علیہ السلام (مکیال المکارم ج ۲)

⁂ وہ (حضرت قائم علیہ السلام) غریب ہے اس وقت جب اسلام غریب ہو۔ حضرت امام علی علیہ السلام (نہج البلاغہ خطبہ ۸۱)

⁂ جس بھی وقت قائمؑ اٹھیں گے باطل کی حکومت دم توڑ دے گی۔ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام (روز کافی ص ۲۸۷)

⁂ قرآن میں (صالحون) سے مراد حضرت قائم علیہ السلام اور ان کے اصحاب ہیں۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام (تفسیر قمی ج ۲ ص ۷۷)

⁂ ظاہری نعمت ظاہری امام ہے اور باطنی نعمت امام غائب ہے۔ حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام (تفسیر قمی ج ۲ ص ۲۶۶)

⁂ (امام زمانؑ در اہل سنت) بے شک مہدی حسن عسکریؑ کے فرزند زندہ و موجود ہیں' ان کی بقاء میں کوئی مانع نہیں ہے۔
عیسیٰ وخضر والیاس کے وجود کی دلیل کے ساتھ محمد بن یوسف گنجی (البیان فی اخبار صاحب الزمان)

⁂ غیبت ایک آزمائش ہے جس کے ذریعے خدا اپنی مخلوق کو آزماتا ہے۔ حضرت امام موسیٰ کاظم علیہ السلام (روزگار رھای ص ۱۳۲)

⁂ (امام زمان در ادیان) شریر منقطع ہو جائیں گے لیکن منتظرین خدا زمین کے وارث ہوں گے۔ (زبور حضرت داؤد مزمور ۳۷)

⁂ ہم شیعوں سے دور نہیں ہیں بلکہ ان کے اعمال ورفتار ہمیں ان سے دور کرتے ہیں۔ حضرت امام زمان علیہ السلام (بحار الانوار ج ۵۳ ص ۱۷۷)

⁂ خدا کی قسم! ۳۱۳ آدمی مکہ میں حضرت امام مہدی علیہ السلام کے گرد اکٹھے ہوں گے کہ جن میں ۵۰ عورتیں ہیں۔ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام (بحار الانوار ج ۵۲ ص ۲۲۳)

⁂ ان کے ظہور سے اہل زمین وآسمان خوشحال ہوں گے' پرندے' ہوا' دریا کی مچھلیاں ان کے ظہور کی خوشیاں منائیں گے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام (روزگار رھای ص ۵۶۴)

⁂ ظہور کے بعد زندہ آرزو کریں گے کہ کاش مردہ لوگ زندہ ہوتے اور آج دیکھتے کہ خدا نے کس طرح زمین پر اپنی برکات نازل کی ہیں۔
حضرت امام جعفر صادقؑ (روزگار رھای ص ۶۰۱)

⁂ اگر ان (قائم آل محمدؑ) کا دور پاتا ان کی زندگی میں ان کی خدمت کرتا۔ حضرت امام حسین علیہ السلام (عقد الورر ص ۱۶۰)

⁂ دانش ۲۷ حروف پر مشتمل ہے جو پیامبران لائے ہیں وہ ۲ حروف ہیں اور ۲۵ حروف امام زمان علیہ السلام کے ظہور کے بعد ظاہر ہوں گے۔
حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام (بحار ج ۵۲ ص ۳۳۶)

⁂ اے اولیاء خدا اے جانثاران امام حسین علیہ السلام آپ پر میرے ماں باپ قربان ہوں۔ حضرت امام زمان علیہ السلام

⁂ امام زمانؑ کی غیبت طولانی ہے جسکی وجہ سے کچھ لوگ شک میں پڑ جاتے ہیں اور کچھ ثابت قدم رہتے ہیں۔ حضرت امام حسین علیہ السلام (سخن سالار شہیدان ص ۱۴۷)

⁂ نئے در پیش مسائل میں ہمارے راویان حدیث (علماء) سے رجوع کرو اس لیے کہ وہ تم پر حجت ہیں اور میں ان پر خدا کی حجت ہوں۔
حضرت امام مہدی علیہ السلام (میزان الحکمہ، ج 3 ص ۱۲۲)

⁂ مومن قائم (عج) کے زمانہ میں اپنے بھائی کو مشرق سے مغرب میں دیکھے گا اسطرح جو مغرب میں ہوگا وہ مغرب سے مشرق میں اپنے بھائی کو دیکھے گا۔
حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام (منتخب الاثر ص ۴۸۳)

⁂ خدا کی قسم اے مفضل! قائم (عج) کے دور میں ادیان کا اختلاف ختم ہو جائے گا اور صرف ایک دین ہوگا جس طرح کہ خدا فرماتا ہے۔ ان الدین عنداللہ الاسلام
حضرت امام جعفر صادق علیہ اسلام (بحار الانوار جلد ۱۳)

⁂ حسین علیہ السلام کی نسل میں سے ایک شخص میری امت کے امور کی باگ ڈور سنبھال کر دنیا کو عدل وانصاف کا گہوارہ بنا دے گا۔ حضرت پیامبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
(محمد بن جریر بن رستم طبری دلائل الامامہ)

⁂ وہ لوگ جو حضرت مہدی (عج) کی غیبت میں ان کی امامت ورہبری کے قائل اور ان کے منتظر ہیں ہر دور کے لوگوں سے افضل ہیں۔
حضرت امام زین العابدین علیہ السلام (کمال الدین واتمام النعمۃ ص ۳۲۰)

❁ حکومت مہدی علیہ السلام کے دور میں دل علم و دانش کے منبع ہوں گے۔ حضرت امام مہدی علیہ السلام (بحارالانوار جلد ۱۳ احق الیقین)

❁ میں زمین پر خدا کی حجت ہوں اور خدا کے دشمنوں سے انتقام لینے والا ہوں۔ حضرت امام مہدی علیہ السلام (یوم الخلاص وغیبت نعمانی)

❁ امام زمان علیہ السلام کے دور میں زمین اپنے خزانے اگل دے گی۔ (منتخب الاثر ص ۴۸۳)

❁ اگر ہماری تم پر نظر نہ ہوتی تو مشکلات اور دشواریاں تمہیں گھیر لیتیں اور دشمن تمہیں ختم کر دیتے۔ حضرت امام مہدی علیہ السلام (مکیال المکارم ص ۸۸)

❁ این محی معالم الدین واھلہ دین اور اہل دین کو زندہ کرنے والے کہاں ہیں۔ (دعائے ندبہ)

❁ جان لو! ہم میں سے مہدی علیہ السلام خاتم الائمہ ہیں۔ (احتجاج طبرسی)

❁ جان لو! کہ ہم میں سے مہدی علیہ السلام خاتم الائمہ ہیں۔ پیامبر اسلام صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (احتجاج طبرسی)

❁ جب حضرت قائم علیہ السلام قیام فرمائیں گے تو اس وقت کوئی ایسی زمین نہ رہے گی جس سے لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کی صدا بلند نہ ہو۔ (ینابیع المودۃ ص ۴۲۱)

❁ اگر قیامت میں ایک دن بھی رہ گیا تو خدا اس کو اتنا لمبا کر دے گا کہ میری عترت سے ایک شخص دنیا کو عدل وانصاف سے بھر دے گا۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (منتخب الاثر)

❁ خوف خدا اور تقویٰ اختیار کرو، ہم پر اعتماد کرو اور فتنہ وامتحان کی صورت میں ہم ہی سے رجوع کرو۔ حضرت امام زمان علیہ السلام (روزھای رھائی)

❁ اپنی مجالس میں میرا ذکر کرو لیکن میرا نام (م۔ح۔م۔د) نہ لو جو مجالس میں میرا نام لے اس پر لعنت ہو۔ حضرت امام زمان علیہ السلام (منتقم حقیقی)

❁ خدا آخری زمانے میں میرے بیٹوں میں سے کسی کو بھیجے گا جو ہمارے خون کا بدلہ لے گا۔ امام جعفر صادق علیہ السلام (روزھای رھای)

❁ جو کوئی بھی مہدی علیہ السلام کا انتظار کرتا مر جائے ایسا ہے کہ وہ حضرت کے خیمہ میں مرا۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام (روزھای رھائی)

❁ جو بھی میرے احکام پر بلا کم وکاست عمل کرے اور قائم (عج) کے ظہور سے پہلے مر جائے شہید ہے۔ حضرت امام باقر علیہ السلام (بذر انقلاب)

❁ مہدی علیہ السلام میرے فرزندوں میں سے ہیں جن کا نام میرا نام اور جن کی کنیت میری کنیت ہے اور لوگوں میں سب سے زیادہ اخلاق اور خلقت میں میری شبیہ ہیں۔
پیامبر اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (کمال الدین ۲۸۷)

❁ جو کچھ بھی زمین وآسمان میں ہے خواہ نا خواہ قائم (عج) کے آگے تسلیم ہے۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام (الحجۃ ۸۷)

❁ خدا ہمارے قائم (عج) کے ہاتھ کو بندوں کے سروں پر قرار دے گا پس بندوں کی عقلیں کامل ہو جائیں گی۔ حضرت امام باقر علیہ السلام (کمال الدین ج ۲ ص ۶۷)

❁ مہدی علیہ السلام اس حال میں قیام کریں گے کہ ایک بادل آپ کے سر پر ہو گا جس میں منادی آواز دے گا یہ مہدی علیہ السلام خلیفۃ اللہ ہیں ان کی پیروی کرو۔
حضرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم (کفایۃ الاثر ۲۹۲)

❁ قائم (عج) جب قیام کریں گے تو ہر ناصبی کے لیے ایمان بیان کریں گے اگر قبول کر لیا تو ٹھیک ورنہ ان کی گردنیں ماریں گے یا ان سے جزیہ لیں گے۔
حضرت امام باقر علیہ السلام (روضہ کافی ج ۸ ص ۲۲۷)

❁ امام زمانہ علیہ السلام کی حکومت میں درندے آپس میں صلح کریں گے اور آسمان سے برکت نازل ہو گی۔ امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام (بحارالانوار ج ۵۲ ص ۲۸۰)

❁ گویا میں دیکھ رہا ہوں کہ قائم (عج) کے انصار شرق وغرب میں پھیلے ہوئے ہیں۔ حضرت امام باقر علیہ السلام (کمال الدین ج ۲ ص ۶۷۳)

❁ جب امام مہدی علیہ السلام ظہور فرمائیں گے تو خدا کی قسم تین سو تیرا افراد جن میں سے پچاس عورتیں ہوں گی چشم زدن میں مکہ میں پہنچ جائیں گے۔ حضرت امام محمد باقر علیہ السلام

❁ غیبت امام مہدی علیہ السلام میں آپ کی امامت پر ایمان رکھنے والے آپؑ کے ظہور کے انتظار کرنے والے لوگ ہر زمانے کے لوگوں سے افضل ہیں۔ حضرت امام سجاد علیہ السلام

❁ محمد بن عثمان نے عبداللہ حمیری سے فرمایا! آخری مرتبہ میں خانہ کعبہ میں امام زمانہؑ کی زیارت سے مشرف ہوا فرما رہے تھے خدایا اس وعدہ کو پورا فرما جو مجھ سے کیا ہے۔
(بحرانی تبصرۃ الولی ص ۹۱)

❁ دن اور رات میں اپنے مولا (امام زمانؑ) کا منتظر رہ۔ حضرت امام جعفر صادق علیہ السلام (از تقویم انتظار)

❁ سلام اس پر کہ جس کی گردن کاٹی گئی، سلام اس پر جس کا کوئی مدد کرنے والا نہ تھا، سلام رنگین ریش پر، سلام عریان بدن اطہر پر۔ مظلوم دوراں حضرت امام زمانہؑ (از زیارت ناحیہ)

❁ میں خاتم الاوصیاء ہوں اللہ میرے وسیلہ سے میرے خاندان اور میرے شیعوں کے مصائب اور مشکلات کو ٹال دے گا۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (از کمال الدین ص ۴۴۱)

❁ میں زمین والوں کیلئے اسی طرح امان ہوں جس طرح ستارے آسمان والوں کیلئے امان ہیں۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (بحارالانوار ج ۵۳ ص ۱۸۱)

٭ ہمیں جاہل اور احمق شیعہ اور وہ لوگ اذیت دیتے ہیں جن کے دین سے مچھر کے پر بھی زیادہ مضبوط ہیں۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (احتجاج طبرسی جلد ۲ ص ۴۷۴)

٭ زمانہ غیبت میں لوگ مجھ سے اس طرح استفادہ کریں گے جیسے سورج سے کرتے ہیں جب وہ بادلوں کی وجہ سے آنکھوں سے اوجھل ہو جائے۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (از بحار الانوار جلد ۵۳ ص ۱۸۱)

٭ ہمارے قلوب مشیت الٰہی کے ظرف ہیں پس جب وہ چاہتا ہے ہم چاہتے ہیں۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (بحار الانوار ج ۵۲ ص ۵۷)

٭ جو کوئی ہمارے اموال میں سے ذرہ برابر بھی ناحق کھائے وہ اپنے پیٹ میں آگ بھر رہا ہے۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (بحار الانوار ج ۵۳ ص ۱۸۰)

٭ لوگوں سے کہو کہ میری مظلومہ دادی زینبؑ کے مصائب پڑھیں اور زیادہ سے زیادہ گریہ کریں۔ (آپؑ کی زیارت سے مشرف ہونے پر فرمایا)۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (الوقائع والحوادث ج ۱ ص ۱۱۳)

٭ تعجیل ظہور کے لیے زیادہ سے زیادہ دعا کرو کیونکہ اس میں تمہاری بھی بھلائی ہے۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (بحار الانوار جلد ۵۳ ص ۱۷۷)

٭ میں خدا کے دشمنوں سے انتقام لینے والا ہوں۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (بحار الانوار ج ۵۲ ص ۲۴)

٭ ہم تمہاری سرپرستی سے غافل نہیں اور نہ ہی تمہیں فراموش کرتے ہیں۔ حضرت امام زمانہؑ (بحار الانوار ج ۵۳)

٭ اگر ہم تم سے غافل ہوتے تو مصیبتیں تمہارے اوپر ٹوٹ پڑتیں اور دشمن تمہیں ختم کر دیتے۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (بحار الانوار ج ۵۳)

٭ سلام ہو خاندان اطہر کے پہلے شہید (علی اکبرؑ) پر۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (بحار الانوار ج ۱)

٭ ہر شخص کو ایسے کام کرنے چاہیں جس سے وہ ہماری محبت کے قریب ہو جائے۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (احتجاج)

٭ جس سے ہم بیزار ہیں اس سے خدا کے فرشتے اس کے پیغمبرؐ اور اولیاء بھی بیزار ہیں۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (احتجاج ج ۲ ص ۴۷۴)

٭ حجج الٰہی میں سے میں زمین پر باقی ہوں اور میں ہی خدا کے دشمنوں سے انتقام لینے والا ہوں۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (بحار الانوار ج ۵۲ ص ۲۴)

٭ جن باتوں کا تم سے تعلق نہیں ہے اور تمہارے فائدے میں نہیں ہیں ان کے متعلق سوال کرنے کا سلسلہ بند کر دو۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (بحار الانوار ج ۵۲ ص ۹۲)

٭ اگر ہمارے شیعہ اس عہد و پیمان کو کہ جو ہم سے ہے مجتمع ہو کر وفاداری کرتے تو انہیں ہمارے دیدار میں دیر نہ لگتی۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (احتجاج طبرسی ج ۲ ص ۴۹۹)

٭ جو شخص اپنے زمانے کے امام کی معرفت کے بغیر مر اوہ جہالت کی موت مرا۔ حضرت حسن عسکری علیہ السلام (بحار الانوار ج ۵۱ ص ۱۶۰)

٭ ہم اہلبیت علیہم السلام کو چھوڑ کر اوروں سے معارف طلب کرنا ہمارے انکار کے مساوی ہے۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (دین وفطرت مرزا مہدی اصفہانی)

٭ اگر تو ہدایت کا طالب ہو تو تجھے ہدایت کی جائے گی اور اگر تلاش کرے تو پالے گا۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (کمال الدین ج ۲ ص ۵۰۲)

٭ غیبت کبریٰ میں پیش آنے والے مختلف حوادث کیلئے ہمارے راویان حدیث کی طرف رجوع کرو۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (توقیع مبارک)

٭ ہمارے قائم کی غیبت میں جس نے اذیت، تکلیف اور تکذیب پر صبر کیا وہ اس مجاہد کی طرح ہے جس نے رسولؐ کے ساتھ جہاد کیا۔ حضرت امام حسین علیہ السلام (اعیان الشیعہ)

٭ امام قائم بالحق کی غیبت میں دین پر ثابت قدم رہنے والی قوموں کو اذیت دی جائے گی۔ حضرت امام حسین علیہ السلام (اعیان الشیعہ)

٭ ہمارے قائم عدالت کی اساس پر حکومت کریں گے ظلم و ستم ختم ہو جائے گا۔ حضرت امام صادق علیہ السلام (بحار الانوار ج ۵۲ ص ۳۲۸)

٭ جب وہ (اللہ) چاہے گا تو ہمارا ظہور ہوگا ظہور کی مدت معین کرنے والے جھوٹے ہیں۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (کمال الدین ص ۴۸۴)

٭ جس وقت اللہ نے ہمیں بات کرنے کی اجازت مرحمت فرمادی اس وقت حق واضح ہو جائے گا اور باطل ویران۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (بحار الانوار ج ۵۳ ص ۱۹۶)

٭ ہماری زیارت میں شیعوں کے اعمال رکاوٹ ہیں۔ حضرت امام زمانہ علیہ السلام (بحار الانوار ج ۵۳ ص ۱۷۷)

٭ ایک ایسا زمانہ آئے گا کہ شہر قم اور اہل قم تمام لوگوں پر حجت ہوں گے اور یہ ہمارے قائم علیہ السلام کی غیبت میں ہوگا۔ حضرت امام جعفر الصادق علیہ السلام (بحار الانوار ج ۶۰ ص ۲۱۵)

٭ اس شہر کا نام قم اس لیے رکھا گیا کہ اس شہر کے لوگ قائم آل محمد علیہ السلام کے ساتھ مل کر قیام کریں گے۔ حضرت امام جعفر الصادق علیہ السلام (بحار الانوار جلد ۶۰ ص ۲۱۶)

٭ مہدی علیہ السلام کے انصار فقط خدا سے ڈرتے ہیں شہادت چاہتے ہیں اور مسلسل یہ خواہش رکھتے ہیں کہ خدا کی راہ میں شہید ہوں۔ حضرت امام علی علیہ السلام (امام علیؑ الملاحم والفتن ص ۵۲)

٭ ہر شخص کی ایک حکومت ہے جس پر اس کی نگاہیں ہیں جبکہ ہماری حکومت آخری (قائمؑ کے) زمانے میں ہوگی۔ حضرت امام جعفر الصادق علیہ السلام

# حدیث مبارکہ سے
# استعاذہ کے فضائل و فوائد

(قسط نمبر 4)

از تحریر: علامہ مفتی طالب حسین کرمانی، چک مغل

(28) حضرت انس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ پڑھتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۤ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْجُنُوْنِ وَالْجُذَامِ وَ الْبَرَصِ وَسَیِّءِ الْاَسْقَامِ۔ (نسائی کتاب الاستعاذہ)

(29) حضرت سعد رضی اللہ عنہ اپنے بیٹوں کو یہ دُعا پڑھاتے تھے جیسے استاد اپنے شاگردوں کو تعلیم دیتا ہے۔ اور فرماتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہر نماز کے بعد ان کے ساتھ پناہ مانگتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۤ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْجُبْنِ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْبُخْلِ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنَ اَرْذَلِ الْعُمُرِ وَ اَعُوْذُبِكَ مِنْ فِتْنَةِ الدُّنْیَا وَ عَذَابَ الْقَبْرِ۔ **ترجمہ:**۔ یا اللہ میں تیری پناہ میں آتا ہوں، نامردی سے اور تیری پناہ میں آتا ہوں بخیلی سے اور تیری پناہ میں آتا ہوں بڑھاپے کی عمر سے اور میں پناہ مانگتا ہوں دُنیا کے فتنہ سے اور قبر کے عذاب سے۔ (ترمذی ابواب الدعوات)

(30) حضرت عبداللہ بن سرجس نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم جب سفر فرماتے تو یہ دُعا مانگتے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۤ اَعُوْذُبِكَ مِنْ وَعْثَاءِ السَّفَرِ وَ کَاٰبَةِ الْمُنْقَلَبِ وَالْحَوْرِ بَعْدَ الْکَوْرِ وَ دَعْوَةِ الْمَظْلُوْمِ وَ سُوْءِ الْمَنْظَرِ فِیْ اِلْاَھْلِ وَالْمَالِ۔ (ابن ماجہ ابواب الدعوات)

(31) حضرت جبیر بن مطعم سے روایت کی ہے کہ انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو نماز پڑھتے دیکھا۔ عمرو نے کہا مجھے معلوم نہیں ہے کہ یہ کون سی نماز تھی۔ آپ نے کہا۔ اَللّٰهُ اَكْبَرُ كَبِیْرًا اَللّٰهُ اَكْبَرُ كَبِیْرًا (تین مرتبہ) اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ كَثِیْرًا اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ كَثِیْرًا (تین مرتبہ) سُبْحَانَ اللّٰهِ بُكْرَةً وَّ اَصِیْلًا (تین مرتبہ) اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطَانِ من نفخه و نفثه وَ همزهٖ عمرو نے فرمایا ھمزہ سے مراد مرگی ہے۔ اور نفثہ سے مراد شعر ہے اور نفخ سے مراد قبر ہے۔ (ابوداؤد باب ما یستفتح بہ الصلوٰۃ)

(32) حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ دُعا پڑھتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ رَبَّ جِبْرَئِیْلَ وَ مِیْکَائِیْلَ وَ رَبَّ اِسْرَافِیْلَ اَعُوْذُبِكَ من حر النار وَ عَذَابِ الْقَبْرِ۔ (نسائی کتاب الاستعاذہ)

(33) حضرت ابوالیسر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ دُعا پڑھتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۤ اَعُوْذُبِكَ مِنَ الْهَرَامِ وَ التَّرَدِّیْ وَ الْهَرَمِ وَ الغم وَ الحریق و الغرق وَ اَعُوْذُبِكَ اَن یتخبطی الشَّیْطَانِ عِنْدَ الْمَوْتِ وَ ان اُقْتَلَ فِیْ سَبِیْلِكَ مُدْبرًا وَ اَعُوْذُبِكَ وَ ان اموات للدنیا۔ (نسائی کتاب الاستعاذہ)

(34) حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم حضرت امام حسن علیہ السلام اور حضرت امام حسین علیہ السلام کیلئے یہ دُعا پڑھتے تھے۔ اور فرماتے تھے کہ میرے جد امجد حضرت ابراہیم علیہ السلام اپنے فرزندوں اسماعیل اور اسحاق علیہما السلام اس دُعا سے تعویذ فرماتے تھے۔ اُعِیْذُ کُمَا بِکَلِمٰتِ اللّٰهِ التَّامَّةِ مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّ هَامَّةٍ وَ مِنْ کُلِّ عَیْنٍ لَّامَّةٍ۔ (مشکواۃ باب الاستعاذہ، ترمذی ابواب الطب)

(35) حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ارشاد مبارک فرماتے ہیں کہ جو آدمی سو کر اُٹھے تو یہ دُعا پڑھے۔ اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّةِ مِنْ غَضَبِهٖ وَ عِقَابِهٖ وَ شَرِّ عِبَادِهٖ وَ مِنْ هَمَزَاتِ الشَّیٰطِیْنِ وَ اَنْ یَّحْضُرُوْنَ۔ (مشکواۃ باب الاستعاذہ)

(36) حضرت ابن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یہ دُعا مانگتے تھے۔ اَللّٰھُمَّ اِنِّیۤ اَعُوْذُبِكَ مِنْ زَوَالِ نِعْمَتِكَ وَ تَحْوِیْلِ عَافِیَتِكَ وَ فُجَآءَةِ نِقْمَتِكَ وَ جَمِیْعِ سَخَطِكَ۔ (ابوداؤد باب استعاذہ) **ترجمہ:**۔ اے اللہ میں تیری پناہ پکڑتا ہوں تیری نعمت کے زوال سے اور تیری عافیت کے لوٹ جانے سے اور تیری ناگہانی عذاب سے اور تیری ہر طرح کی ناراضگیوں سے۔

(جاری ہے)

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ مئی 2018ء

آسانی کونسل میں نظرات سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔

قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی ابتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کر کے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کر دی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے استفادہ کیا جاسکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہر دن طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوع آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہو جاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری 2018ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظرات سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعث فخر بھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے 2 رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردان خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف باادب رُخ کر کے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کر کے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب مشرق 24`16`09`01 | جنوب مغرب 25`17`10`02 | جنوب 26`18`11`03 | مغرب 27`19`12`04 |
| شمال مغرب 00`20`13`05 | شمال مشرق 28`21`00`06 | مشرق 29`22`14`07 | شمال 30`23`15`08 |

بِسۡمِ اللهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ اَلسَّلَامُ عَلَيۡكُمۡ يَا رِجَالُ الۡغَيۡبِ وَيَا اَرۡوَاحُ الۡمُقَدَّسَةِ اَعِيۡنُوۡنِيۡ بِقُوَّةٍ وَّ نۡظُرُوۡنِيۡ بِنَظۡرَةٍ يَا رُقَبَاءُ يَا نُقَبَاءُ يَا نُجَبَاءُ يَا اَبۡدَالُ يَا اَوۡتَادُ يَا قُطۡبُ يَا غَوۡثُ اَعِيۡنُوۡنِيۡ بِحُرۡمَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيۡهِ وَسَلَّمَ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصۡحَابِهٖ اَجۡمَعِيۡنَ

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے 6 کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جا کر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہل قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ کوانی کر کے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے۔

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

| تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت | تاریخ | نظرات | کیفیت | وقت |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| 11 مئی | عطارد مریخ تربیع | ابتداء | 19/59 | 22 مئی | عطارد مشتری مقابلہ | ابتداء | 22/45 |
| 12 مئی | عطارد مریخ تربیع | مکمل | 18/24 | 23 مئی | عطارد مشتری مقابلہ | مکمل | 10/52 |
| 13 مئی | عطارد مریخ تربیع | خاتمہ | 06/07 | 23 مئی | عطارد مشتری مقابلہ | خاتمہ | 22/49 |
| 18 مئی | عطارد زحل تثلیث | ابتداء | 08/05 | 25 مئی | زہرہ زحل مقابلہ | ابتداء | 16/22 |
| 18 مئی | عطارد زحل تثلیث | مکمل | 21/44 | 26 مئی | زہرہ زحل مقابلہ | مکمل | 11/39 |
| 19 مئی | عطارد زحل تثلیث | خاتمہ | 11/19 | 27 مئی | زہرہ زحل مقابلہ | خاتمہ | 06/56 |

**تربیع عطارد مریخ:** اس نحس وقت کی ابتداء 11 مئی 19 بجکر 5 منٹ، مکمل نظر 12 مئی 18 بجکر 24 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 13 مئی 16 بجکر 7 منٹ پر ہوگا۔ حاسدین کے کاروبار کو بند کرنے کیلئے سورۃ کوثر کے خالی البطن نقش سے استعفادہ کریں۔ ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۲۲۹ | ۱۸۳۸ | ۶۸۷ |
| ۱۱۴۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۶۰۹ |
| ۱۳۸۰ | ۹۱۶ | ۴۵۸ |

**تثلیث عطارد زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 18 مئی 8 بجکر 5 منٹ، مکمل نظر 18 مئی 9 بجکر 44 منٹ، جبکہ خاتمہ نظر 19 مئی 11 بجکر 19 منٹ پر ہوگا۔ برائے حل المشکلات ہر قسم نقش نادِ علیؑ ساعت مشتری میں بنا کر با پرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۹۶ | ۱۶۰۹ | ۱۶۰۶ | ۱۶۰۳ |
| ۱۶۰۷ | ۱۶۰۲ | ۱۵۹۷ | ۱۶۰۸ |
| ۱۶۰۱ | ۱۶۰۴ | ۱۶۱۱ | ۱۵۹۸ |
| ۱۶۱۰ | ۱۵۹۹ | ۱۶۰۰ | ۱۶۰۵ |

**مقابلہ عطارد مشتری:** اس نحس وقت کی ابتداء 22 مئی 22 بجکر 45 منٹ، مکمل نظر 23 مئی 10 بجکر 52 منٹ، خاتمہ نظر 23 مئی 22 بجکر 49 منٹ پر ہوگا۔ دشمنوں کی املاک کو نقصان پہنچانے کیلئے اگر اشد ضروری ہو تو سورۃ مائدہ کی آیت کا نقش لکھ کر احاطہ قبور میں دفن کریں۔

والقینا بینھم العداوۃ والبغضاء الی یوم القیامۃ

محمد اللہ اللہ اللہ اللہ محمد

فلاں بن فلاں مابین فلاں بن فلاں میں نفاق ہو

**مقابلہ زہرہ زحل:** اس نحس وقت کی ابتداء 25 مئی 16 بجکر 22 منٹ، مکمل نظر 26 مئی 11 بجکر 39 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 27 مئی 6 بجکر 56 منٹ پر ہوگا۔ ناجائز محبت کرنے والے مرد و زن میں نفاق کیلئے سورۃ مائدہ کا خالی البطن نقش ساعت زحل میں لکھ کر ویران درخت یا احاطہ قبور میں دفن کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۷۰۷۱۲ | ۵۶۵۶۹۸ | ۲۱۲۱۳۶ |
| ۳۵۳۵۶۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۴۹۴۹۸۶ |
| ۴۲۴۲۷۴ | ۲۸۲۸۴۸ | ۱۴۱۴۲۴ |

حضرت علیؑ

[illegible]

از تحریر: شہزادہ سید مستور علی زنجانی

# شرفِ مریخ



# قوت بدنی و مغلوبیٔ دشمناں

**شرفِ مریخ کی ابتدا 09 مئی 2018ء بوقت 03 بجکر 13 منٹ، انتہا 11 مئی 2018ء بوقت 11 بجکر 39 منٹ پر ہوگی**

مریخ پانچویں آسمان کا پُر جلال ستارہ ہے۔ جو دنیا کے شر و فساد اور جنگ اور اونچے مراتب کے لوگوں سے خصوصاً فوجی افسروں اور بادشاہ سے متعلق ہے یہ ڈیڑھ سال میں بارہ بروج کا دورہ طے کرتا ہے۔ جب شرف کے درجہ پر پہنچتا ہے تو اپنی تمام طاقتوں اور رعنائیوں سے جلوہ گر ہوتا ہے اور یہ بھی ضروری نہیں کہ اس وقت تمام نحس اثرات اس سے پیدا ہوں بلکہ وہ اپنے ذاتی اور ماحولی خواص جو نیک بھی ہوتے ہیں۔ دنیا پر اثر انداز کرتا ہے۔ یہ بات تو سب جانتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے وقت کے اندر بہت سی تاثیرات پوشیدہ کر رکھی ہیں۔ کوئی وقت اچھا ہے، کوئی نحس ہے۔ کوئی کسی کام کے لیے موثر ہے اور کوئی کسی کام کے لیے ہے۔ یہ بات ساعات کی تفصیل میں بآسانی معلوم کی جاسکتی ہے۔ جیسا کہ میں نے اوپر لکھا ہے مریخ قوت و شجاعت کا ستارہ مانا گیا ہے۔ اس سے آدمی میں ہمت و جرأت پیدا ہوتی ہے۔ کارہائے نمایاں انجام دینے اور مہم بازی کی قوت بھی اسی ستارہ سے متعلق ہے۔ علماء جفر نے اس سے خصوصاً دو اہم کام لیے ہیں۔ ایک فتح یابی کے لیے۔ خواہ وہ کسی کام یا مقابلہ کے لیے ہو اور دوسرا قوت بدنی کے لیے۔ اس کے علاوہ سحر جادو وغیرہ کا بھی علاج کیا جاتا ہے۔

چنانچہ جو لوگ اپنے مخالفین پر فتح پانا چاہتے ہیں یا مقدمہ یا مقابلہ کی کھیلوں میں اس کی قوت سے مدد لے لیکن نقش کے اوپر دونوں اسماء الٰہیہ ضرور لکھے۔ اس وقت کے دوران عمل یا نقش تیغ بندی بھی تیار ہوتا ہے۔

سات کے عدد کو جس کا اس نقش سے تعلق ہے۔ اللہ تعالیٰ نے خاص طور پر اسے نوازا ہے۔ دنیا بھر کی اقوام میں سات کا عدد کسی نہ کسی وجہ سے متبرک مانا گیا ہے۔ مثلاً سات آسمان، سات زمین، سات طبقات، سات سمندر، بہشت، دوزخ کے اللہ نے سات طبقات رکھے ہیں۔ کلمہ کے سات الفاظ ہیں، ہفتہ میں سات دن ہیں۔ غرض یہ کہ اس عدد کی قوت عظیم ہے۔ اس لیے اس نقش میں بھی عظیم قوتیں پوشیدہ ہیں۔ اس وقت ایک خاص عمل قوت بدنی کا تیار ہوتا ہے۔ وہ لوگ جو مختلف بدنی امراض میں مبتلا ہوں اور بدن میں کمزوری محسوس کرتے ہوں اور باوجود اعلیٰ سے اعلیٰ ادویات کے آرام نہ ملتا ہو۔ وہ طلسمی انگوٹھی تیار کر کے استعمال کریں۔ اپنے نام معہ والدہ کے اعداد میں 62 کا اضافہ کریں۔ پھر اس میں 1631 کا مزید اضافہ کر کے 28 پر تقسیم کریں۔ جو باقی بچے اس کا حرف بنا کر آگے طیش کا اضافہ لوہے کی انگوٹھی پر ساعت مریخ میں کندہ کر کے دائیں ہاتھ کی چھوٹی انگلی میں پہنیں اور ہر وقت پہنے رکھیں۔ اگر مردانہ قوت درکار ہو تو 1003 کا اضافہ کرلیں۔

لیکن میں موقع کی مناسبت سے ایک الگ اور اچھوتا عمل دے رہا ہوں۔ جو لوگ حصول روحانیت میں سرگرداں ہیں وہ اس دوران اگر سورۃ "النجم" کی زکوٰۃ ادا کرلیں تو بہت سے اسرار منکشف ہوں گے۔

اپنے نام معہ والدہ کے اعداد میں یا حَسِیبُ یا متین کے اعداد شامل کریں۔ پھر ان میں آیت فتوح کے اعداد شامل کریں۔ ان سے ایک نقش مسبع پُر کریں۔ اس کے خواص مندرجہ ذیل ہوں گے، ہر حاجت پوری ہوگی، افسران اور بالا لوگوں کے نزدیک معزز ہوں گے، کاروبار میں برکت ہوگی، مخالفین اور دشمنوں کے شر سے محفوظ رہیں گے، مقابلہ میں کامیابی ہوگی، ضعف بدن دور ہوگا، سحر و جادو سے نجات ہوگی، جن لڑکیوں کی شادی میں بندش بذریعہ سحر ہوگی وہ ختم ہوگی اور گھر آباد ہو جائے گا، ناگہانی آفت سے حفاظت ہوگی۔ باقی بعد از استعمال خود تجربات سے معلوم ہوگا۔

| | |
|---|---|
| نام کے عدد | 1134 |
| اسماء الٰہیہ: | 580 |
| آیت فتوح نصرٌ من اللہ تا قریب | 1302 |
| | 3016 |
| | 168 |
| | 7+2848 |
| | 406 -2 |

۷۸۶
جبرائیل

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۴۳۸ | ۴۴۴ | ۴۵۰ | ۴۰۶ | ۴۲۰ | ۴۲۶ | ۴۳۲ |
| ۴۴۶ | ۴۵۲ | ۴۰۸ | ۴۱۵ | ۴۲۱ | ۴۳۴ | ۴۴۰ |
| ۴۵۴ | ۴۱۰ | ۴۱۷ | ۴۲۳ | ۴۲۹ | ۴۳۵ | ۴۴۸ |
| ۴۱۲ | ۴۱۹ | ۴۲۵ | ۴۳۱ | ۴۳۷ | ۴۴۳ | ۴۴۹ |
| ۴۱۴ | ۴۲۷ | ۴۳۳ | ۴۳۹ | ۴۴۵ | ۴۵۱ | ۴۰۷ |
| ۴۲۲ | ۴۲۸ | ۴۴۱ | ۴۴۷ | ۴۵۳ | ۴۰۹ | ۴۱۶ |
| ۴۳۰ | ۴۳۶ | ۴۴۲ | ۲۵۵ | ۴۱۱ | ۴۱۸ | ۴۲۴ |

## مذلفین اور دشمنوں پر فتح یابی:

نقش ۷ × ۷ مریخ سے متعلق ہے۔ یہ طبعی نقش اسم الٰہی یالطیف ولی کا ہے۔ اس کے اعداد 175 ہیں۔ طریقہ یہ ہے کہ اپنے نام معہ والدہ لیں۔ اس میں آیت پاک کے اعداد 2162 کا اضافہ کریں۔ کل مجموعہ سے 168 نفی کریں اور سات پر تقسیم کریں۔ اگر باقی ایک بچے تو خانہ نمبر 43 میں اضافہ کریں۔ دو بچے تو خانہ 36، تین بچے تو خانہ 29، چار خانہ 22، پانچ خانہ 15 اور چھ بچے تو خانہ نمر 8 میں اضافہ کریں۔ نقش لوہے پر لکھیں یا سرخ کاغذ پر زعفران یا سرخ سیاہی سے، مریخ کا بخور جلائیں۔ نقش کے نیچے رب انی مغلوب فانتصر لکھیں۔ سرخ کپڑے میں لپیٹ کر اپنے پاس رکھیں، اس کے علاوہ الگ کمرہ میں سرخ مرچ کا بخور سلگا کر لوہے کے پترے پر اپنا نام معہ والدہ نقش ہفت در ہفت میں پُر کریں۔ جس شخص کے پاس یہ دونوں لوحیں ہوں گی، اس پر کوئی غالب نہ آسکے گا۔ دشمن اس سے لرزہ براندام رہیں گے۔ مقدمہ میں فتح یابی کے لیے یہ نقش بہت مؤثر ہے۔ مشکل کام خواہ کتنا ہی سخت ہو آسانی سے حل ہوجائے۔ اس کے علاوہ یہ نقش تیغ بند کا کام دے گا، ہر قسم کے وار چاقو چھری بندوق کی گولی سے محفوظ رکھے گا۔ بادشاہوں، امرا، حاکموں اور افسران میں قدر و منزلت ہوگی۔ اس نقش میں بہت اسرار پوشیدہ ہیں۔ اس میں بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اور اسم اعظم سلام قولاً من رب رحیم کے اعداد ہیں۔ نعم المولیٰ ونعم النصیر کے اعداد امداد ربی کے لیے ہیں۔ جتنا غور کریں گے، اسرار کھلتے جائیں گے۔

۷۸۶
یالطیف جبرائیل یاولی

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۸۱۳ | ۸۱۹ | ۸۲۵ | ۷۸۲ | ۷۹۵ | ۸۰۱ | ۸۰۷ |
| ۸۲۱ | ۸۲۷ | ۷۸۴ | ۷۹۰ | ۷۹۶ | ۸۰۹ | ۸۱۵ |
| ۸۲۹ | ۷۸۶ | ۷۹۲ | ۷۹۸ | ۸۰۴ | ۸۱۰ | ۸۲۳ |
| ۷۸۸ | ۷۹۴ | ۸۰۰ | ۸۰۶ | ۸۱۲ | ۸۱۸ | ۸۲۴ |
| ۷۸۹ | ۸۰۲ | ۸۰۸ | ۸۱۴ | ۸۲۰ | ۸۲۶ | ۷۸۳ |
| ۷۹۷ | ۸۰۳ | ۸۱۶ | ۸۲۲ | ۸۲۸ | ۷۸۵ | ۷۹۱ |
| ۸۰۵ | ۸۱۱ | ۸۱۷ | ۸۳۰ | ۷۸۷ | ۷۹۳ | ۷۹۹ |

ربّ انّی مغلوب فانتصر

## عمل انگوٹھی قوت مردمی وبدنی

وہ لوگ جن کے اندر قوت مردانہ اور امساک کی کمی ہے۔ اس وجہ سے ازدواجی زندگی اور گھریلو ماحول ناخوشگوار رہتا ہو، حکماء کا علاج کروا کر تھک چکے ہوں یا جسمانی طور پر کمزور ہوں، جسم لاغر و کمزور ہو یا بدن میں خون کی کمی ہو یا جسم میں قوت مدافعت ختم ہونے کی بنا پر آئے روز بیماریوں کا حملہ ہوتا رہتا ہے۔ ایسے لوگوں کو چاہیے وہ شرف مریخ کے موقع پر طلسمی انگوٹھی تیار کروا کر انگلی میں پہنیں۔ ایک دفعہ کا تو شباب کا لطف آجائے گا۔ جس میں توانائی بحال ہو کر نقاہت و کمزوری ختم ہوجائے گی۔

اس کا طریقہ یہ ہے کہ نام معہ والدہ کے ابجد قمری سے حاصل کریں۔ ان میں **ج، غ** کے اعداد شامل کر کے 1631 اعداد کا مزید اضافہ کریں۔ اس میزان میں **یاقوی یامتین** کے اعداد کا اضافہ کر کے مجموعہ کو 28 پر تقسیم کریں۔ اب جو عدد باقی بچے، اس کا حرف بنا کر لفظ طیش لگا کر لوہے کی انگشتری پر کندہ کرلیں اور داہنے ہاتھ کی چھوٹی انگلی میں بوقت حاجت پہنو تو شباب کا لطف اٹھاؤ۔ ہزاروں دواؤں جتنی طاقت دے گی، انشاء اللہ

مثال: نام کے اعداد: 1765

**ج، غ** کے اعداد: 1003

عدد خاص: 1631

اعداد اسماء الٰہیہ: 616

میزان: 5015 ÷ 28 باقی 3

**حرف:** ج + طیش = مؤکل جطیش انگوٹھی پر لکھا جائے گا۔

ازتحریر: حافظ عتیق الرحمٰن ضیاء، کراچی

# شرفِ مریخ

## لوح غلبہ قوت و نصرت

**شرف مریخ کی ابتداء 09 مئی 2018ء بوقت 03 بجکر 13 منٹ، انتہا 11 مئی 2018ء بوقت 11 بجکر 39 منٹ پر ہوگی**

اپنے شہر کے مطابق سعد ساعات مریخ کا انتخاب کر کے لوح تیار کریں۔
سیارہ مریخ غلبہ قوت اور ہمت وجرأت سے منسوب ہے اور سیاروں کا بینہ کا سالار اعظم ہے۔ مریخ مذکر مردانہ صفت خشک آتشی مزاج ہے وہ لوگ جن کا ستارہ مریخ ہے یا پھر ان کے زائچہ پیدائش کے سعد گھروں میں سے کسی ایک گھر کا حاکم ہے یا خاص کر زائچہ کے خانہ 9,5,3,1 گھروں میں سے کسی کا حاکم ہو۔ کیونکہ زائچہ کے یہ گھر بڑی اہمیت کے حامل ہیں ان گھروں کے حاکم کی کمزوری، قوت وصحت میں کمی، سر درد، ذہنی تناؤ، ہمت وحوصلہ میں کمی، تعلیم، عقل وشعور، یاداشت، مذہب، اولاد، خوشی، غیر ممالک کے سفر روحانیت، اعلیٰ تعلیم، سرمایہ کاری، اور دیگر اہم امور میں رکاوٹ پیدا کرتی ہے اس کے علاوہ مریخ سے منسوبی کمزوری قوت وہمت کا فقدان پیدا کرتی ہے۔ کسی بھی فرد کے زائچہ پیدائش میں مریخ کمزور یا ناقص اثر رکھتا ہے تو انہیں لوح مریخ بنا کر دی جاتی ہے تا کہ وہ ایک کامیاب زندگی گزار سکیں نیز لوح مریخ، سحری و آسیبی اثرات کے خاتمے و بچاؤ کے لئے بھی بے حد مفید ہے۔

اس کے علاوہ قوت وشجاعت اور ہر قسم کے مقابلے میں کامیابی کے لئے اور امراض جگر وخون کی کمی کے لئے بھی مفید ہے۔ لوح مریخ کو اسٹیل یا تانبے کی تختی پر کندہ کریں کندہ کرتے وقت کوئی بھی تیز خوشبو لگالیں۔ اور جلانے کے لئے بخور سندرس، قسط رائی وغیرہ ہیں۔ ملائکہ میں حضرت عزرائیل علیہ سلام سے مریخ کا تعلق اور ان کا ورد اسمائے الٰہی "یَامَالِكُ یَاقُدُّوْسُ" ہے دونوں اسمائے الٰہی کے اعداد ابجد قمری دوسو اکسٹھ 261 ہیں شرف کے وقت سے پہلے گول لوح پر دائرے اور ستارہ داؤدی پہلے سے بنالیں اور نقش کے اضلاع بھی لکھ لیں اس کے بعد شرف میں مریخ کے ساعتوں میں نقش کے اندرونی خانوں میں اعداد بھرنے ہیں نقش کی چال کو مدنظر رکھتے ہوئے۔

(چال سے مراد نقش کے خانوں کی وہ ترتیب ہے جس کے مطابق نقش بھرا جاتا ہے) نقش بنانے سے پہلے ۷۸۶ لکھیں پھر ستارے کے خانوں کو بھریں نقش کا پہلا خانہ وہ ہے جس میں اعداد ۸۴ لکھے گئے ہیں اور آخری خانہ ۹۰ ہے ۸۴ سے ۹۰ تک خانوں کو ترتیب وار بھرتے جائیں تو نقش درست طریقے پر مکمل ہو جائے گا۔ خانوں میں اعداد لکھنے کے بعد دائیں و بائیں مریخ سے منسوب حروف نورانی الرٓ اور صٓ لکھیں پھر مؤکلات و طلسم لکھ کر لوح کو مکمل کرلیں اور نو چندے منگل کو صبح سورج نکلنے کے فوراً بعد پہن لیں یا پھر کسی مناسب اچھے وقت میں پہنیں اور روزانہ 261 مرتبہ "یَامَالِكُ یَاقُدُّوْسُ" کا ورد کریں۔

لوح خود نہ تیار کر سکیں تو مجھ سے یا جناب شاہ زنجانی صاحب سے تیار کروا کر فیوض وبرکات حاصل کریں۔

### نقش لوح مریخ




### چال نقش



از تحریر: صوفی ظفر محمد کھوکھر، جھنگ

شرفِ مریخ

# مردوں کی تسخیر کے مجرب عمل

## مرد اپنی بیوی کے عشق میں مست رہے

**عبارت عمل:** یُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ

بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ

**ترکیب استعمال:** اِس قرآنی آیت اور دُعا کو نوچندی پیر یا نوچندی جمعرات کو نماز عشاء کے بعد علیحدہ جگہ جہاں بچے نہ ہوں پاس نہ ہوں پہلے گیارہ بار درود شریف پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ایک بار پڑھ کر عمل تین سو دو بار پڑھیں اپنے عمل کی کامیابی کی دُعا کر کے گیارہ بار اَستَغفِرُ اللہ پڑھ کر اور گیارہ بار درود شریف پڑھ کر اُٹھ کھڑی ہوں یہ طریقہ گیارہ رات کریں اِس عمل کے شروع سے پہلے دو کلو زردہ پاک کر سرکار دو عالم ﷺ ایصال ثواب کر کے بڑوں بچوں کو تقسیم کریں پھر شام کو آدھا کلو گوشت خرید کر ویران جگہ درختوں کی جڑوں میں ڈال دیں گھر آ کر وضو کریں پھر یہ عمل شروع کریں۔ گیارہ دن میں زکوٰۃ پوری ہوگی پھر اگر روزانہ پڑھ سکیں تو چودہ بار پڑھتے رہیں اگر روز نہ پڑھ سکیں تو ساتویں دن چودہ بار پڑھ لیا کریں عمل کی تاثیر قائم رہے گی ضرورت کے وقت سامنے شرینی رکھیں دو نفل ایصال ثواب مومنین مومنات پڑھیں سلام کے بعد گیارہ بار درود شریف اور ایک سو تیرہ بار یہ عمل شرینی پر دم کر کے یہ دُعا تین بار پڑھیں فلاں بن فلاں کا دل اپنی بیوی کے عشق میں بیقرار ہو پھر شرینی پر پھونک ماریں کھلا دیں کھلانے کے بعد پاؤ برفی بچوں میں تقسیم کریں یہ طریقہ دو بار کرلیں دوبارہ کھلانے کے بعد سوا کلو برفی منگوا کر چودہ بار درود شریف چودہ بار سورہ اخلاص چودہ بار درود شریف پڑھ کر تمام کو ایصال ثواب کریں اور تقسیم کریں خود بھی کھا سکتی ہیں جو مرد گھر میں لڑائی کرتا اور دھمکی دیتا ہے چھوڑ دے گا عورتوں کے لئے اِس سے آسان عمل مشکل سے ملے گا کیونکہ ساتویں دن ہر کوئی پڑھائی کر سکتا ہے صرف گیارہ دن پابندی ہے اِس عمل میں شریعت کے کوئی پرہیز نہیں جو شریعت نے حلال کیا ہے کھاؤ لیکن جائز جگہ کرو ناجائز جگہ جو کرے گا خود بیماری کا منہ دیکھے گا مؤکلات چارپائی پر ڈال دیں گے۔

## مرد کے شر سے بچنے کے لئے یا شرارتی کے شر سے بچنے کے لئے مجرب عمل

**عمل مبارک:** اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ فلاں بن فلاں

**طریقہ عمل:** اِس عمل کو اپنے عمل میں لانے کے لئے سات دن ایک جگہ ٹائم ایک ہو روزانہ نماز فجر سے پہلے یا نماز عشاء کے بعد علیحدہ جگہ باوضو بیٹھ کر ایک سو ایک بار درود شریف پڑھنا ہے پھر ایک سو بار عمل اَللّٰهُمَّ اِنِّىْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ شَرِّ۔ ورد کریں پھر ایک سو ایک بار درود شریف پڑھ کر دُعا اپنے لئے کریں زبان میں تاثیر ہو جائے اُٹھ کھڑے ہوں عورت مرد دونوں یہ عمل اپنے مقصد کے لئے کر سکتے ہیں۔ سات دن کے بعد اِس عمل کو سونے سے پہلے یا نماز فجر سے پہلے تلاوت کرتے رہیں تا کہ عمل قابو میں رہے یہ چلتے پھرتے بھی چلّہ کے بعد ورد کر سکتے ہیں چلّہ کے بعد دو کلو گوشت ویران جگہ ڈالیں یا نہر میں یا پانچ غریبوں میں تقسیم کریں اور دو کلو مٹھائی پر مؤکلات کے ایصال ثواب اور رسول پاک محمد مصطفیٰ ﷺ کو ہدیہ کر کے تقسیم کریں اگر خود پڑھنا چاہیں تو گیارہ بار سورہ اخلاص گیارہ بار سورہ فاتحہ چودہ بار درود شریف پڑھ کر ہدیہ کریں اِس عمل کو استعمال کرنے کے دو طریقے ہیں مثلاً کوئی مرد تنگ کرتا ہو تو صبح شام اکتالیس نام بمعہ والدہ لیکر عمل کریں جیسے اوپر لکھا ہے اگر والدہ کا نام نہ ملتا ہو تو بن حوا پڑھیں اور مخالف کے سینے پر دم کر دیا کریں گیارہ دن میں آپ اس کلام کا اثر دیکھیں گے وہ آدمی آپ کو تنگ کرنا چھوڑ دے گا پہلے کی طرح سختی نہیں رہے گی اگر راستے میں تنگ کرتا ہے تو ایک سو ایک بار عمل بمعہ نام لے کر پڑھیں اور اس کے تنگ کرنے والے راستے پر دم کر کے اس کے چہرے کا تصور کر کے دم کریں جلدی اس سے نجات ہوتی جائے گی ہمت کر کے عمل کریں اور فائدہ حاصل کریں۔

## مرد لڑائی کرنی شرارت کرنی شکایت کرنی چھوڑ دے تجربہ شدہ عمل

**عبارت عمل:** يَا بَدِيْعُ الْعَجَائِبِ بِالْخَيْرِ اَرْحَمْنِىْ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ۔

**طریقہ عمل:** نوچندی جمعرات کو عشاء کے بعد رجال الغیب کی طرف پشت کر کے دُعا رجال الغیب کھڑی ہو کر پڑھیں یہ عبارت طریقہ آپ زنجانی جنتری میں بڑی وضاحت سے لکھا مل جائے گا۔ خرید لیں یا ادارہ سے رقم دیکر منگوا لیں اِس سے آسان طریقہ اور زبر زیر سے لکھائی آپ کو اور کسی جنتری میں نہیں ملے گی آگے آپ کی اپنی مرضی ہے اس عمل کرنے کے بعد بیٹھ کر قبلہ کی طرف منہ کر کے اوپر والا عمل گیارہ سو بار پڑھیں تصور مرد کا کریں جو تنگ کرتا ہے آخر میں دم کر دیں ساتویں دن اپنی آنکھوں سے اس عمل کی تاثیر اپنی آنکھوں سے دیکھیں گے وہ کمزور ہونا شروع ہوتا ہوا تنگ شرارت کرنی چھوڑتا جائے گا لیکن عمل کو ایک ماہ جاری رکھنا ہے ناغہ کے دن شمار کر کے جب نہا دھو کر پاک ہو لیں دوبارہ عمل کر کے پورے کر لیں لیکن شروع عمل کرنے سے پہلے سوا کلو گوشت ویران جگہ درخت کی جڑوں میں ڈالیں اور شام کو ایک کلو برفی منگوا کر تقسیم غریبوں میں کرنا ہے پھر عمل شروع کریں اگر ویران جگہ نہیں جاسکتی تو اپنے گھر کی چھت پر ڈال دیں جب تیس دن پورے ہو جائیں تو دوبارہ سوا کلو گوشت ویران جگہ یا دریا میں یا مکان کی چھت پر ڈال لیں اگر ضرورت ہو تو لیس دن سے زیادہ بھی پڑھ سکتی ہیں کامیابی قدم چومے گی اگر عمل پڑھنے سے پہلے گیارہ بار درود شریف چودہ بار سورہ اخلاص اور چودہ بار درود شریف ابراہیمؑ پڑھ کر مومنین مومنات اور بزرگوں کو روزانہ ہدیہ کرتی رہیں گی تو عمل کی رجعت سے محفوظ رہیں گی کام ہونے کے بعد کچھ ورد جاری رکھیں تا کہ عمل قابو میں رہے جو خواتین عمل کر کے تھک چکیں ہیں اور نا کام ہو چکی ہیں محنت کریں اور ادارہ والوں کو دعائیں دیں جن کے وسیلے سے آپ کو عمل پہنچا ہے لیکن جائز جگہ عمل کی اجازت ہے ناجائز جگہ کے آپ خود گناہ گار ہوں گی۔

## مرد کی طلاق کی دھمکی ختم کرنے کا عمل مبارک

**عبارت عمل:** رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَ اَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ

**طریقہ عمل:** جس دن ضرورت ہو اس آیت مبارک کو ایک ہزار ایک سو بار پڑھنا شروع کریں صبح نماز فجر کے بعد یا سونے سے پہلے تلاوت کے بعد اپنے مطلب کی دُعا کیا کریں اور مخالف مرد کے دماغ پر دم کر دیا کریں یہ طریقہ چالیس دن کریں ناغہ کے دن جسم صاف ہونے کے بعد گن کر پورے کر لیں ایک چلہ میں سرکش مرد تابع اور فرمانبردار ہو جائے گا عمل چالیس دن کرنے کے بعد چار غریبوں کو کھانا پیٹ بھر کر کھلائیں ورنہ رجعت ہونے کا ڈر ہو گا اگر اس عمل کو مشتری یا زہرہ ساعت میں شروع کریں تو زیادہ بہتر ہے یہ آپ کو زنجانی جنتری میں مل جائے گا دیکھ لیں۔

## خاوند بہر حال خوش رہے ناراض نہ ہو تجربہ شدہ عمل

**عبارت عمل:** بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یا محمد ﷺ عربی دور کر دو لاچاری سخت دل کو موم کرو یا رَسُولَ اللہ قوم تمہارے قدم شریف سے پتھر ہوئے موم۔ ایک پل میں بِحَقِّ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللہُ مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللہ

**طریقہ عمل:** صبح کے بعد اور شام سونے سے پہلے گیارہ بار روزانہ اِس عمل کو پڑھ کر خاوند کے سینہ پر دم کر دیا کریں مقصد پورا ہوتا رہے گا اگر اِس کا چلہ کر کے عامل ہونا چاہیں تا کہ دوسروں کو فائدہ ہو اکیس روز چلہ بڑے گوشت کا پرہیز کسی سے سینہ نہیں ملانا نوچندی جمعرات یا پیر کو شروع کریں دو کلو مٹھائی پر سرکار دو عالم اور آل رسول ﷺ جو کلام یاد ہو باوضو پڑھ کر ہدیہ کر کے تقسیم کر کے شروع کریں اور جمعرات کو سورہ فاتحہ سورہ اخلاص اور درود شریف چودہ چودہ بار پڑھ کر امتِ محمد یہ ﷺ ایصال ثواب کرتے رہیں چلہ کے بعد کچھ تعداد پڑھنے کی مقرر کر لیں جو ضرورت ہو کسی میٹھی چیز پر یا نمک پر دم کر کے دیں تعداد چلہ کے دوران تین سو تیرہ بار ہے دم کر کے بھی اتنی تعداد پڑھنی ہے تین دن استعمال کرائیں عمل میں کسی دوسرے کے لئے پڑھائی اِس طرح کریں جہاں یہ لفظ ہے: یہ مصیبت فلاں بنت فلاں عورت کی حل کر وا ایک پل میں بحق کلمہ یہاں سائل کا نام لیکر دم کر کے دیں انشاءاللہ تمام شکوے دور ہو جائیں گے سائل پہلے دو نفل ثواب مومنین مومنات پڑھے پھر اپنے خاوند کو استعمال کرائے یہ عمل جائز جگہ مدد کریگا ناجائز کرنے پر سوائے نقصان کے کچھ حاصل نہیں ہو گا۔

## مرد گھر کا خرچہ دیتا رہے

**عمل مبارک:** یَاوَدُوْدُ یَارَؤُفُ یَارَحِیْمُ بِرَحْمَتِكَ اَسْتَغِیْثُ

**ترکیب عمل:** یہ عمل روزانہ نماز عصر کے بعد مرد کا تصور کر کے تین سو تیرہ بار روزانہ پڑھ کر سینے اور چہرہ پر دم کر کے تین بار نام لیکر کہے روزانہ کا خرچہ بھیج دے آنکھوں پر دوبارہ دم کر دیا کریں اور سونے سے پہلے گیارہ بار پڑھ کر دُعا کیا کرے پرندوں کو روزانہ اناج یا روٹی کے باریک ٹکڑے کر کے ڈال دیا کرے اپنی مراد پوری ہونے پر مؤکلات کی نیاز ویران جگہ ڈال دیا کرے۔

شہزادہ سیّد منصور علی زنجانی

# اوجِ زہرہ کے اعمال

## تسخیر محبوب و رجوعِ خلق کا نادر موقع

اوجِ زہرہ کی ابتدا 12 مئی 2018ء بوقت 06 بجکر 11 منٹ، اور اوجِ زہرہ انتہا 13 مئی 2018ء بوقت 02 بجکر 08 منٹ پر ہوگی

ستارہ زہرہ جب دورہ فلک طے کرتا ہوا برج حوت کے 27 درجہ پر پہنچتا ہے تو اس میں ایک خاص کشش اور تاثیر پیدا ہوتی ہے۔ روحانی علوم سے تعلق رکھنے والے اس بات سے بخوبی واقف ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے مختلف اوقات میں الگ الگ تاثیریں پیدا کی ہیں ستارہ زہرہ کو سال میں ایک دفعہ شرف کی قوت حاصل ہوتی ہے اور یہ قوت برج حوت کے 27 درجہ پر آتی ہے۔ ماہرین نجوم جفر حصول مقاصد کے لیے اپنی روحانی قوتوں کو متحرک کر کے عالم فلکی کی تاثیرات کو عالم سفلی میں اتار کر ایسا روحانی مواد شامل کر کے باقوت الواح یا نقوش تیار کرتے ہیں اور یہ اثرات قدرت کاملہ کا مظہر ہوتے ہیں۔ زہرہ کیونکہ عشق و محبت کا ستارہ ہے۔ چنانچہ شرف کی حالت میں جو تاثیر پیدا ہوتی ہے وہ دو دلوں کو ایک کرنے اور نفرت دور کرنے میں بہت معاون ثابت ہوتی ہے اور تیز اثر کرتی ہے۔ یہ قوت تسخیر مستورات اور رجوع خلق میں بدرجہ اتم کام کرتی ہے اور اس کا نتیجہ یہ نکلتا ہے کہ جس شخص کے پاس شرف زہرہ کی تیار کردہ لوح ہوگی تو اس کی شخصیت میں ایک متاثر کن کشش پیدا ہو جاتی ہے جس کی وجہ سے لوگ خود بخود واقف انجان بڑے چھوٹے سبھی انجانی غیبی قوت کے زیر اثر متوجہ ہو کر کھنچے چلے آتے ہیں۔ جس مقناطیسی لوہے کو اپنی مقناطیسی لہروں سے اپنی طرف کھینچتا ہے چاہے وہ لوہے کے ذرات کسی بند لفافے میں موجود ہوں۔ مقناطیس ساتھ لگا یا جائے تو تمام ذرات اِدھر اُدھر بھاگتے ہیں اور باہر نکلنے کی کوشش کرتے ہیں۔ اسی طرح لوگ بھی جوق در جوق خود بخود آتے ہیں اور پسند کرتے ہیں۔ عزت شہرت و عظمت اور مقبولیت میں بے پناہ اضافہ ہوتا جاتا ہے۔

صنف نازک کے لیے ایک کشش پیدا ہو جاتی ہے۔ درست طور پر کی گئی لوح زہرہ عشق و محبت کا تیر بن جاتی ہے۔ جس طرح اشتہاری عامل لکھتے ہیں ''محبوب آپ کے قدموں میں'' یہ بات لوح پر 100 فیصد صادق آتی ہے اور واقعی صنف نازک کو اپنی طرف متوجہ کرنے میں ثانی نہیں رکھتی۔ اس سعد وقت میں ان تمام افراد کو فائدہ اٹھانا چاہیے۔ جن کا براہِ راست پبلک سے تعلق رہتا ہے۔ ایسے کاروباری لوگوں میں ڈاکٹر، طبیب، وکیل، دکاندار، پراپرٹی ڈیلر، انعامی اسکیمیں چلانے والے ایجنٹ اور خصوصاً سیاسی لیڈران کے علاوہ خاص کر روحانی عاملین، سجادگان اور پیران کرام جنہیں اس بات کا شدت سے احساس رہتا ہے کہ ان کے پاس تسخیر بالکل نہیں اور نہ ہی عوام کا رجوع ہے۔ اس کے علاوہ وہ خواتین و حضرات جو کسی خاص مرد یا عورت کی تسخیر چاہتے ہیں یا کسی مخصوص عورت سے شادی کے خواہش مند ہیں اور کسی وجہ سے فریق ثانی یا کوئی دوسرا متعلقہ فرد اس میں رکاوٹ کا سبب بنا ہوا ہے۔ جس وجہ سے مقصد میں ناکامی کا خدشہ ہو وہ اس موقع سے فائدہ اٹھا کر اس شخص کی ناراضگی دور کر سکتے ہیں۔

### ستارہ زہرہ اور من پسند شادی

زہرہ کے اوج کی ساعت 4 مئی بروز جمعۃ المبارک میں ذیل کے نقش تیرہ عدد لکھ لیں۔ نقش سفید کاغذ پر کالی روشنائی سے لکھیں۔ ہر روز ایک عدد نقش سے غسل کیا کریں، مسلسل گیارہ یوم ایسا کریں، تصور محبوب سے شادی کا ہو۔ بارہویں روز ایک تعویز سبز رنگ کے کپڑے میں باندھ کر پھل دار درخت سے لٹکائیں تاکہ ہوا سے ہلتا رہے اور باقی ماندہ تعویذ کو سرخ رنگ کے کپڑے میں باندھ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں۔ انشاء اللہ ایک ماہ میں شادی طے ہو جائے گی۔

ط ااا حاضر ااا اا۹ اا ااا اا ۹ اا ۵ ح

١١ ء ١٨٨ ٨٨٨ ١١ ١١٨ ١١ ٦

یااللہ جل جلالہ بہ برکت این نقش فلاں بن فلاں کی شادی کا پیغام فلاں بنت فلاں کے ساتھ جلد موصول شود العجل الساعۃ الوحا

## تسخیرِ خلق

تسخیر خلق سے مراد یہ ہوتی ہے کہ لوگ کسی نامعلوم کشش کے باعث حاصلِ لوح سے متوجہ ہوں تاکہ آپ ان سے اپنے مقاصد حاصل کرسکیں۔ اس سے خاص قسم کی شہرت مقبولیت اور عظمت حاصل ہوتی ہے۔ اس کے لئے ہم سورۃ توبہ کی آیت **128**۔ لَقَدْ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مِنْ أَنْفُسِكُمْ عَزِيزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِينَ رَءُوفٌ رَحِيمٌ ۝ لیں گے۔ اس آیت مبارکہ کے اعداد **2988** ہیں۔ قاعدہ یوں ہے کہ اپنا نام معہ والدہ اور آیت پاک مذکورہ بالا کے اعداد جمع کرکے **41** عدد کم کریں۔ اور ان کے حروف بنا کو مندرجہ ذیل بڑھا کر اس کا مؤکل بنائیں۔

اب دوبارہ الگ کاغذ پر نام مع والدہ اور آیت پاک صدر مذکور کی تکسیر کریں اور تکسیر کے حروف پہلوئے راست اور پہلوئے چپ کے حروف الگ الگ سطر میں تحریر کرکے انہیں شمار کریں۔ اور جفت بنا کر چار چار کے حروف بنا کر کلمے بنائیں جس قدر یہ جملے بنیں ان کے آگے کلمہ یوش لگا کر اعوان العمل تیار کریں۔

اب تمام تکسیر کے اعداد لے کر ان سے **319** اعداد کم کرکے باقی کے حروف کے آگے کلمہ طیش کا اضافہ کریں یہ جنات العمل ہوگا۔ اب تمام تکسیر کے اعداد سے ایک مخمس پر کریں اور چاروں طرف اعوان العمل کا نام تحریر کریں۔ چونکہ ہمارا مطلب رجوع خلق ہے لہٰذا ایک ایسی تصویر نقش کی ایک طرف بنائیں کہ ایک مرد خوش پوش کرسی نشین ہے۔ اس کے سامنے ظاہر کریں کہ بیشمار لوگ آرہے ہیں۔ اس تصویر میں کرسی نشین کے سر پر نام مؤکل استخراج کردہ تحریر کریں اور خلقت کے اوپر جنات العمل کا نام تحریر کریں اس تصویر کے اوپر نیچے، دائیں، بائیں اعوان العمل کا نام لکھیں اب نقش کے نیچے یہ عزیمت لکھیں۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ اقسمت یا ارواح العلویات و السفلیات یا نام مؤکل نار اعوان العمل، نام جنات العمل بقضائے حاجتی تسخیر خلق و رجوع خلق بحق الاسم الاعظم یا بدوح بحق خالقکم و موحدکم و یارکم بارك الله شیکرم و علیکم العجل الساعۃ الوحا

یہ تین نقوش تحریر کریں۔ ایک پاس رکھیں دوسرے کو گھر کی چھت یا مکان کے صحن میں اگر کوئی پھلدار درخت ہو اس پر لٹکا دیں۔ تاکہ ہوا سے ہلتا رہے۔ تیسرے کو فریم کروا کر ایسی جگہ نمایاں طور پر لگائیں کہ آنے جانے والے کی نگاہ پڑے۔ سمجھانے کے لئے مثال مختصراً دے دیتا ہوں۔ تاکہ عمل استخراج کرنے میں آسانی رہے۔

**مثلاً:۔** محمد سرور بن حمیدہ کے اعداد **655** آیت پاک مذکورہ بالا کے اعداد **2988** کل مجموعہ۔ **3643 = 655+2988** حروف ہوئے۔ ج م خ غ غ غ مؤکل کے لئے ائیل بڑھایا تو مؤکل ہوا۔ جمخغغغائیل اب تکسیر کریں اور پہلوئے چپ اور راست کے الگ الگ حروف لے کر سطر تحریر کریں۔ چونکہ آیت پاک اور مثالی نام لے کر اگر تکسیر سمجھاؤں تو یہ مختصر صفحات اس کے متحمل نہیں ہوسکیں گے۔ سمجھانے کے لئے صرف محمد سرور کو ہی استعمال کرونگا۔

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| م | ح | م | د | س | ر | و | ر |
| ر | م | و | ح | ر | م | س | د |
| د | ر | س | م | م | و | ر | ح |
| ح | د | ر | ر | د | س | م | م |
| م | ح | م | د | س | ر | و | ر |

پہلوئے راست کے حروف م روح اور پہلوئے چپ کے حروف ردح م ان کے چار چار کے کلمات بنا کر جملے بنے۔ مررح، ردحم۔ ان کے آگے یوش لگا کر اعوان العمل بنایا تو مردحیوش، ردحیوش اعوان العمل ہوئے اب تمام تکسیر کے اعداد لے کر مخمس پر کریں تو یہ ہوگی چونکہ ہماری تکسیری سطر اوّل کے اعداد **466** ہیں اور کل مجموعہ ہوا۔ **1864 = 4*466**

**رفتار مخمس یہ ھے:۔**

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ١٤ | ١٠ | ١ | ٢٢ | ١٨ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۲۴ | ۳ | ۷ | ۱۱ | ۲۰ |
| ۵ | ۹ | ۱۳ | ۱۷ | ۲۱ |
| ۶ | ۱۵ | ۱۹ | ۲۳ | ۲ |
| ۱۲ | ۱۶ | ۲۵ | ۴ | ۸ |

نقش پر کرنے کا قانون یہ ہے کہ کل اعداد جن کا نقش پر کرنا ہو اس سے **60** کم کر کے بقایا کو **5** پر تقسیم کریں۔ اور خارج قسمت کو مطابق رفتار نقش خانہ اوّل میں رکھ کر پر کریں اگر باقی **4** ہو تو خانہ **6**، **3** باقی رہے تو خانہ **11** اور اگر **2** باقی ہو تو خانہ **16** میں اگر **1** باقی ہو تو خانہ **21** میں ایک اضافہ کریں گے خانہ **21** ترتیب کے لحاظ سے گیارہواں خانہ ہے۔

**1864-40=5/1804 =360** باقی **4** تمام تکسیر کے اعداد لے کر ان سے **319** کم کر کے باقی کے حروف بنا کر طیش کا اضافہ کر کے جنات العمل بنایا تو یہ ہوا۔ کل اعداد تکسیر **1864-319** باقی **1545** حروف ہوئے۔ ہ م ث غ ان کے آگے کلمہ طیش لگایا تو جنات العمل ہمشغطیش ہوا مثالی نقش یہ ہوا:۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۳۷۸ | ۳۸۲ | ۳۶۰ | ۳۷۰ | ۳۷۴ |
| ۳۸۴ | ۳۶۷ | ۳۶۱ | ۳۷۱ | ۳۸۰ |
| ۳۶۴ | ۳۷۹ | ۳۷۷ | ۳۷۷ | ۳۸۱ |
| ۳۶۶ | ۳۷۵ | ۳۷۳ | ۳۸۳ | ۳۶۱ |
| ۳۷۲ | ۳۷۶ | ۳۸۳ | ۳۶۳ | ۳۶۸ |

اب اس مخمس کے چاروں طرف اعوان العمل مردحیوش ردحمیوش لکھیں اور تصویر جو بنائیں اس کے سر پر مؤکل تحریر کریں اور خلقت جو ظاہر کی ہے اوپر جنات العمل تحریر کریں۔ اس تصویر کے اوپر، نیچے، دائیں، بائیں اعوان العمل اور نقش کے نیچے مذکورہ بالا عزیمت تحریر کریں۔ یہ تینوں نقوش تنہا پاک وصاف وخوشبو سے معطر کیا ہوا کمرہ میں بخور زہرہ (زعفران، صندل سفید، کافور، عنبر) جلائیں اپنا رخ قبلہ کی طرف رکھیں۔ ختم اور فاتحہ کے جو شیرنی ہفت اقسام ہو (یعنی سات قسم کی شیرنی) کچھ سفید سکہ رائج الوقت حسبِ توثیق، بھی ہمراہ ہو۔

حسب دستور اختتام عمل کے بعد فاتحہ دیں اور یہ فاتحہ کی اشیاء معصوم ننے منے بچوں اور غریب و مستحق افراد میں تقسیم کر دیں۔ اب ان تمام نقوش کو حسبِ دستور ایک اپنے گھر میں کسی پھلدار درخت پر یا کمرے میں لٹکائیں۔ ایک نقش معطر اور تہہ کر کے اپنے پاس رکھیں۔ تیسرے کو گھر یا دفتر میں کسی نمایاں جگہ پر فریم کروا کر لگا دیں تا کہ آنے جانے والے کی نگاہ پڑتی رہے۔ انشاء اللہ العزیز تھوڑے ہی عرصہ میں اس کی تاثیر آپ اپنی آنکھوں سے ملاحظہ کریں گے۔ میں نے تمام امور کو با تفصیل سمجھایا ہے۔ پھر بھی کوئی بات وضاحت طلب ہو تو ادارہ کی وساطت سے آپ معلومات لے سکتے ہیں۔

## حاضری مال

جس طرح حاضری مطلوب کا عمل تیار کیا جاتا ہے۔ اگر ادراک ہو تو ہر عمل کو تبدیل کیا جا سکتا ہے۔ صرف آیات اسماء الٰہیہ کو مقصد کے مطابق ڈھالا جا سکتا ہے۔ عین اسی طرح جس طرح کسی جاندار ہستی کو طلب کیا جا سکتا ہے، مال کو بھی طلب کیا جا سکتا ہے۔ اس عمل کو تیار کر کے اسباب اختیار کریں تا کہ انعامی اسکیموں سے فائدہ اُٹھایا جا سکے۔ لاٹری، بانڈ، معمہ، شیئرز اور اسی قبیل کے اسباب سے آمدن آئے گی۔ اس کا طریقہ یہ ہے اسم غنی آیات رزق سے یہ عمل تیار ہو گا۔ بہت آسان عمل ہے، بس تھوڑی سی عقل کی ضرورت ہے۔ اس کا طریقہ یہ ہے کہ خیال یہ رکھا جاتا ہے کہ جو بھی اسم الٰہی یا آیت استعمال کی جائے سائل کے اعداد زائد ہیں۔ مثلاً میرے نام کے اعداد **967** ہیں، ان کو اسم الٰہی غنی کے **1060** میں سے تفریق کیا، باقی **93** بچے، اس میں **18** عدد قانون کے تفریق کیے، باقی **75** بچے، **3** پر تقسیم کیا تو **25** کا عدد آیا۔

اب نقش مربع آتشی چال میں اعداد پُر ہوں گے۔ وہ اس طرح کہ خانہ اول میں نام آئے گا اور خانہ نمبر **4** تک ایک عدد کے اضافہ سے پُر کریں۔ اب خانہ نمبر **5** میں وہ عدد لکھیں جو **3** پر تقسیم کرنے سے حاصل ہوا تھا۔ پھر بالترتیب یہاں سے نقش پُر کریں، اس نقش کو چیک کریں کہ ہر طرف سے میزان اسم غنی کے اعداد کا میزان ہو گا تو نقش درست ہو گا۔

اگر میزان پورا نہ آئے تو اعداد میں تبدیلی کریں، یہ بہت ٹیکنیکل کام ہے اور حساب میں صاحب علم کا بڑا طاق ہونا چاہیے۔ اس نقش کو لپیٹ کر

چاندی کے تعویذ میں بند کرالیں اور گلے میں یا بازو پر لٹکائیں۔ پھر ہر روز ایک نشست میں یَا غَنِیُّ کو تین ہزار بار پڑھا کریں یا کھلا چلتے پھرتے، اُٹھتے بیٹھتے وِرد کیا کریں۔ انشاء اللہ بہتر مواقع ملیں گے اور ایک سال میں غنی ہو جائیں گے۔

۷۸۶

جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۸ | ۳۱ | ۳۴ | نام معہ والدہ ۹۶۷ |
| ۳۳ | ۹۶۸ | ۲۷ | ۳۲ |
| ۹۶۹ | ۳۶ | ۲۹ | ۲۶ |
| ۳۰ | ۲۵ | ۹۷۰ | ۳۵ |

اسرافیل

الٰہی اس رزق کی برکت سے غنی کر دے

**نوٹ:** ہر طرف سے میزان پورا ہے۔




## 1-شرفِ زہرہ برائے تسخیر خلائق

اگر آپ چاہتے ہیں کہ تسخیرِ خلق ہو اور ہر خاص و عام میں عزت کی نگاہ سے دیکھا جائے عزیز و اقارب میں عزت و شہرت ہو۔ مخالفین دشمنی ترک کر کے عزت اور تابعداری کرنے پر مجبور ہو جائیں۔ خصوصاً وہ لوگ جن کا ہمیشہ عوام سے تعلق رہتا ہے۔ مثلاً ڈاکٹر، حکیم، وکلاء، دکاندار، تاجر، بروکر، رائس ڈیلر، بیوٹی پارلر اور حسن و نمائش سے تعلق رکھنے والی خواتین کے لیے لوحِ زہرہ بے حد مفید ثابت ہو گی۔ شرفِ زہرہ کے پرکشش اور سعد وقت سے فائدہ اٹھائیں۔ اللہ پاک کامیابی دے گا۔ شرفِ زہرہ کی ساعتِ شمس میں لوحِ زہرہ زعفران و گلاب کی روشنائی سے دو عدد لکھیں۔ بخور لوبان و صندل سرخ سلگائیں۔ ایک لوح مبارک زرد کپڑے میں لپیٹ کر گلے میں پہن لیں یا پرس بٹوے میں محفوظ کر لیں۔ دوسری لوح دکان، دفتر یا کاروبار کی جگہ پر آویزاں کر دیں۔ الواحِ زہرہ استعمال کرنے سے قبل زردہ چاول قبرستان میں کیڑوں مکوڑوں کو صدقہ کریں تاکہ آپ کی محنت رائیگاں نہ جائے اور عزیمت زہرہ بعد نمازِ فجر **94** بار پڑھیں اور اول آخر درودِ پاک **11+11** مرتبہ ضرور تلاوت کر لیں اور عزیمت تلاوت کرنے کے بعد اپنے مقصد کی دعا ضرور کر لیا کریں۔ انشاء اللہ خداوند کریم لوگوں کی نظر میں معزز اور مستغنی بنا دیں گے۔ کیونکہ اللہ پاک ہی سب کو عزت دینے والا ہے۔ لوحِ زہرہ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۵۵ | ۱۴۵۸ | ۱۴۶۱ | ۱۴۴۷ |
| ۱۴۶۰ | ۱۴۴۸ | ۱۴۵۴ | ۱۴۵۹ |
| ۱۴۴۹ | ۱۴۶۳ | ۱۴۵۶ | ۱۴۵۳ |
| ۱۴۵۷ | ۱۴۵۲ | ۱۴۵۰ | ۱۴۶۲ |

(درمیان میں: یا عزیز)

یا عزرائیل — یا اسرافیل

یا میکائیل

(یا کافی یا غنی تسخیر خلائق ہو بحق یا عزیز)

عزیمت زہرہ یہ ہے: یا کَافِیُّ غَنِیُّ بِحَقِّ یَا عَزِیْزُ عینیائیلُ سَمِیْعًا مُطِیْعًا اَنْتَ وَخُدَامِكَ زُوبِعَۃَ الْاَبْیَضِ وَعونِكَ ابُوالحَسَنُ بِحَقِّ یَا عَزِیْزُ وبِحَقِّ لَقَدْ جَآءَ كُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْكُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَؤُفٌ رَّحِیْمٌ۔

## 2-شرفِ زہرہ برائے تسخیر مخالفین

اگر آپ دشمنوں کی وجہ سے ہر وقت پریشان رہتے ہوں اور مخالف کی ریشہ دوانیوں سے تنگ آ چکے ہوں یا کسی بدمعاش اور منافق آدمی سے آپ کی عزت کو خطرہ ہو یا کسی سے جان کا خوف ہو اور آپ مخالف کی بد زبانی اور شر سے محفوظ ہونا چاہتے ہوں تاکہ دشمن مخالفت چھوڑ کر موافقت

میں بولنے لگے ان تمام مسائل کے لیے لوح زہرہ فائدہ مند ثابت ہو گی۔ انشاء اللہ دشمنوں کے حسد اور شر سے محفوظ ہو جائیں گے۔ کیونکہ اللہ پاک کی بارگاہ میں جو بھی خلوص نیت سے دعا کرتا ہے اس بندے کی دعا ضرور مستجاب ہوتی ہے۔

شرف زہرہ کی ساعت عطارد میں زعفران وگلاب کی روشنائی سے بخور لوبان وصندل سرخ سلگا کر لوحِ زہرہ دو عدد لکھیں۔ ایک لوح سبز کپڑے میں لپیٹ کر وزن کے نیچے دبا دیں اور لوح کے نیچے اپنا مطلب ضرور لکھے اور دوسری لوح سبز کپڑے میں لپیٹ کر دائیں بازو پر باندھ لیں۔ الواح تیار کرنے پر زردہ چاول صدقہ کریں اور عزیمت زہرہ کو بعد از نماز عشاء مخالفین کا تصور رکھ کر **180** مرتبہ عزیمت کی تلاوت کریں۔ اول و آخر درودِ پاک ضرور پڑھیں۔ انشاء اللہ آپ مخالفین کے شر سے ہمیشہ کے لیے محفوظ ہو جائیں گے تا مقصد عزیمت کی تلاوت جاری رکھیں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٩٥٢ | ٩٥٥ | ٩٥٨ | ٩٤٤ |
| ٩٥٧ | ٩٤٥ | ٩٥١ | ٩٥٦ |
| ٩٤٦ | ٩٦٠ | ٩٥٣ | ٩٥٠ |
| ٩٥٤ | ٩٤٩ | ٩٤٧ | ٩٥٩ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا سمیع | یا سمیع | یا سمیع | یا سمیع |
| یا سمیع | یا سمیع | یا سمیع | یا سمیع |
| یا سمیع | یا سمیع | یا سمیع | یا سمیع |
| یا سمیع | یا سمیع | یا سمیع | یا سمیع |

یا عزرائیل — حمعسق — یا اسرافیل — کہیعص

یا میکائیل

(**یَاکَافِیُّ یَاغَنِیُّ** مسخر القلب فلاں درحق و غرض فلاں بحق **یَاسَمِیْعُ**)

عزیمت زہرہ یہ ہے:

یَا كَافِیُّ یَاغَنِیُّ بِحَقِّ یَا سَمِیْعُ عِینیائیلُ سَمِیْعًا مُطِیْعًا اَنْتَ وَ خُدامِكَ زُوْبعَةَ الاَبیَضِ وَعونِكَ ابُوالحَسَن بِحَقِّ یَاسَمِیْعُ وبِحَقِّ فَسَیَکْفِیْکَهُمُ اللهُ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ؕ

## 3-لوح زہرہ برائے تسخیر زن و شوہر

ایسی خواتین بہنیں جو اپنے شوہر کی بداخلاقی کی وجہ سے مایوس ہوں شوہر کی بیوفائی اور تلخ کلامی سے عداوت اور طلاق کی نوبت آگئی ہو یا بعض فاحشہ عورتیں مرد کو اپنی قید میں کر لیتی ہیں۔ ایسے مرد اپنی نیک اور شریف بیویوں سے متنفر ہو جاتے ہیں اور بازاری اور مکار عورتوں کے فریب میں آ کر اپنے بچوں اور بیوی کو ہر روز مار پیٹ اور گھر سے نکالنے میں خوشی محسوس کرتے ہیں۔ اسی طرح وہ مرد یا خواتین جن کا آپس میں جھگڑا رہتا ہو یا ان چھوٹے چھوٹے جھگڑوں کی وجہ سے بچوں کی زندگی خراب ہو رہی ہو اور وہ چاہتے ہوں کہ ہمارے ماں باپ میں ہمیشہ اتفاق و محبت ہو۔ ان کے لیے لوح زہرہ بے انتہا فائدہ مند ثابت ہو گی۔ اس لوح کے پہننے سے عورت میں ایک انجانی سی کشش اور جاذبیت پیدا ہو گی کہ جس سے مرد اپنی نیک عورت کو پھر سے پہلے جیسا بے تحاشہ پیار اور پسند کرنے لگے گا۔

شرف زہرہ کی ساعتِ زہرہ میں لوح زہرہ زعفران وگلاب کی روشنائی سے **11** عدد لکھیں بخور لوبان وصندل سفید کا ضرور سلگائیں۔ اب ایک لوح عورت گلے میں پہن لے۔ دوسری لوح سرہانے کے نیچے چھپا دے جہاں مرد سوتا ہو۔ باقی **9** عدد الواح زہرہ کو ایک روزانہ پانی میں گھول کر خود بھی پیئے اور اپنے مرد کو وہ پانی پلائے اور بعد از نماز عشاء تصور کامل سے عزیمت زہرہ کو **258** مرتبہ تلاوت کریں۔ اول آخر درود پاک تین مرتبہ پڑھیں اور اپنے مقصد کی دعا کر لیا کریں۔ لوح زہرہ یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

یا جبرائیل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ١٨٨٧ | ١٨٩٠ | ١٨٩٣ | ١٨٧٩ |
| ١٨٩٢ | ١٨٨٠ | ١٨٨٦ | ١٨٩١ |
| ١٨٨١ | ١٨٩٥ | ١٨٨٨ | ١٨٨٥ |
| ١٨٨٩ | ١٨٨٤ | ١٨٨٢ | ١٨٩٤ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم |
| یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم |
| یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم |
| یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم | یا رحیم |

یا عزرائیل — حمعسق — یا اسرافیل — کہیعص

یا میکائیل

(یَاکَافِیُّ یَاغَنِیُّ الحب فلاں علی حب فلاں بَحقِّ یَارَحِیْمُ)

## 4-لوح زہرہ برائے صلح و استحکام

یہ لوح زہرہ ان افراد کے لیے مفید ثابت ہوئی ہے جن کے خاندان میں ہمیشہ

